

# فقہی مسائل گروپ

(فیس بک) کے سوالات اوران کے جوابات پر مشتمل

## 100 مختصر فتاوٰی






نظر ثانی ابو احمد مفتی انس رضا قادری دامت برکاتہم العالیہ

از دانیال رضا مدنی


fiqhigroup

# فقہی مسائل گروپ

(فیس بک) کے سوالات اور ان کے جوابات پر مشتمل

# 100 مختصر فتاوی






نظر ثانی ابو احمد مفتی انس رضا قادری دامت برکاتہم العالیہ

از دانیال رضا مدنی




fiqhigroup






## اللہ پاک کیلئے سمت کا تعین کرنا کیسا؟

**سوال:** اللہ پاک کیلئے سمت کا تعین کرنا کیسا؟

**User: SAUD AHMED**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عقائد کی مشہور و معروف کتاب شرح عقائد نسفیہ میں ہے: ’’﴿ولا یتمکن فی مکان﴾ واذا لم یکن فی مکان لم یکن فی جھۃ لاعلو ولا سفل ولا غیرھما۔ ملخصا‘‘ اور اللہ عزّوجلّ کسی مکان میں نہیں ہے اور جب وہ مکان میں نہیں تو کسی جہت میں بھی نہیں، نہ اوپر کی جہت میں، نہ نیچے کی جہت میں اور نہ ہی ان کے علاوہ کسی جہت میں۔‘‘

(شرح عقائد نسفیہ، ص54،55)

بہارِ شریعت عقیدہ کے باب میں مذکور ہے: ’’اللہ تعالیٰ جہت و مکان و زمان و حرکت و سکون و شکل و صورت و جمیع حوادث سے پاک ہے۔‘‘

(بہار شریعت، ج1، ص19)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

02جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## مرنے کے بعد روح کا جسم سے تعلق

**سوال:** کیا مرنے کے بعد بھی روح کا جسم سے تعلق ہوتا ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مرنے کے بعد بھی روح کا تعلق بدنِ انسان کے ساتھ باقی رہتا ہے، اگرچہ روح بدن سے جُدا ہو گئی مگر بدن پر جو گزرے گی رُوح ضرور اُس سے آگاہ و متاثر ہو گی جس طرح حیاتِ دنیا میں ہوتی ہے، بلکہ اُس سے زائد۔

(بہارِ شریعت، ج1، ص100)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## تقدیر کی اقسام

**سوال:** تقدیر کی کتنی اقسام ہیں ؟

User: HUSSAIN RAZA

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

(1) مُبْرَم حقیقی: یہ وہ قسم ہے کہ جو اللہ عَزَّوَجَلَّ کے علم اور حکم میں اٹل ہے اور کسی کی دعا یا کوئی نیک کام کرنے سے تبدیل نہیں ہوتی۔

(2) معلّق شبیہ بہ مُبْرَم: یہ قسم تبدیل تو ہوسکتی ہے لیکن اس کی تبدیلی صرف اللہ عَزَّوَجَلَّ کے علم میں ہوتی ہے مُقَرَّب فرشتے بھی اس کی تبدیلی سے لاعلم ہوتے ہیں، جس کی وجہ سے یہ مُبْرَم کے مُشابہ ہوتی ہے۔ہاں اللہ عَزَّوَجَلَّ کے خاص بندوں کی دعا اور التجا کے سبب تبدیل ہوجاتی ہے۔

(3) مُعلّق محض: اس میں تبدیلی علم الٰہی کے ساتھ ساتھ فرشتوں کے علم اور ان کے صُحُف (رجسٹروں) میں مذکور ہوتی ہے۔ لہٰذا والدین یا اولیا کی دعا یا نیک کام و صدقہ وخیرات کرنے سے ٹل جاتی ہے۔

(ماخوذ از بہارِ شریعت، ج1، ص12)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تقلید کس کے لئے ضروری ہے؟

**سوال:** تقلید کن لوگوں کیلئے ضروری ہے؟

User: JAMAL ALI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکلف مسلمان دو طرح کا ہوتا ہے۔ مجتہد غیر مجتہد

مجتہد وہ ہے جس میں اس قدر علمی لیاقت اور قابلیت ہو کہ قرآنی اشارات ورموز سمجھ سکے اور کلام کے مقصد کو پہچان سکے۔ اس سے مسائل نکال سکے۔ ناسخ اور منسوخ کا پورا علم رکھتا ہو علم صرف ونحو وبلاغت وغیرہ میں پوری مہارت حاصل ہو احکام کی تمام آیتوں اور احادیث پر اس کی نظر ہو۔ اس کے علاوہ ذکی اور خوش فہم ہو

سیدی اعلیٰ حضرت نے مجتہد کے لیے فضل موھبی میں دشوار گزار گھاٹیاں ارشاد فرمائی ہیں یہ رسالہ فتاویٰ رضویہ کی 27 جلد میں موجود ہے ضرور مطالعہ کیجیے۔

غیر مجتہد جو کہ اس درجے پر نہ پہنچا ہو وہ غیر مجتہد یا مقلد ہے۔ غیر مجتہد پر تقلید ضروری ہے مجتہد کے لیے تقلید منع ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## تقلید کسے کہتے ہیں؟

**سوال:** تقلید کسے کہتے ہیں؟

User: JAMAL ALI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تقلید کے شرعی معنی ہیں کہ کسی کے قول اور فعل کو یہ سمجھ کر اپنے اوپر لازم شرعی جاننا کہ اس کا کلام اور اس کا کام ہمارے لئے حجت ہے کیونکہ یہ شرعی محقق ہے۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صحابہ کرام نے تقلید کیوں نہیں کی

**سوال:** صحابہ کرام نے تقلید کیوں نہیں کی؟

User: JAMAL ALI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مفتی احمد یار خاں نعیمی رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہِ ارشاد فرماتے ہیں: صحابہ کرام کو کسی کی تقلید کی ضرورت نہ تھی وہ تو حضور عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کی صحبت کی برکت سے تمام مسلمانوں کے امام اور پیشوا ہیں کہ ائمہ دین امام اعظم ابو حنیفہ وشافعی وغیرہ وغیرہ رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمْ انکی پیروی کرتے ہیں۔

مشکاۃ المصابیح، ۲/ ۱۴۰، حدیث: ۳۷۴۳

مشکوۃ باب فضائل الصحابہ میں ہے: ”أَصْحَابِي كَالنُّجُومِ فَبِأَيِّهِمْ اقْتَدَيْتُمْ اِهْتَدَيْتُمْ“ یعنی میرے صحابہ ستاروں کی طرح ہیں تم جن کی پیروی کروگے ہدایت پالوگے۔ ”علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین“ تم لازم پکڑو میری اور میرے خلفاءِ راشدین کی سنّت۔

مشکاۃ المصابیح، ۲/ ۱۴۰، حدیث: ۳۷۴۳

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چار آئمہ میں سے کسی ایک کی تقلید کیوں؟

**سوال:** چار آئمہ میں سے کسی ایک کی تقلید کیوں ضروری ہے جب کہ چاروں حق پر ہیں؟

**User: JAMAL ALI**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بلاشبہ چاروں امام (امام ابو حنیفہ، امام مالک، امام شافعی، اور امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنھم اجمعین) حق پر ہیں لیکن ان میں سے کسی ایک امام کی پیروی اس لئے ضروری ہے کہ اگر ایسا نہ ہو تو ہر شخص اپنے نفس کی پیروی کرے گا اور جب دل چاہے گا جس امام کا مسئلہ آسان اور نفس کی خواہش کے مطابق اسے محسوس ہوگا اس پر عمل کرلے گا اور یہ شریعتِ مطہرہ کا مذاق اڑانا ہے کیونکہ بہت سے مسائل ایسے ہیں کہ بعض ائمہ کے نزدیک حلال اور وہی مسائل بعض ائمہ کے نزدیک حرام ہیں اور یہ نفس کا پیروکار صبح ایک امام کی پیروی کرتے ہوئے ایک مسئلہ کو حرام سمجھ کر اس لئے عمل نہ کرے گا کہ اس میں اس کے نفس کا مفاد نہیں ہے اور جب شام کو بلکہ اسی لمحے اس میں اپنا مفاد نظر آئے گا تو دوسرے امام کا مذہب اختیار کرتے ہوئے اسی مسئلہ کو اپنے لئے حلال کرلے گا اور اس طرح فقط خواہش نفس کی بنیاد پر احکامِ شرعیہ کو کھیل بنا کر پامال کرتا پھرے گا اس لئے انسان کو خواہش نفس پر عمل کرنے کے بجائے دین وشریعت پر عمل کرنے کیلئے کسی ایک امام مجتہد کا مقلد ہونا ضروری ہے ورنہ وہ فلاح وہدایت ہرگز نہ پاسکے گا۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

24 جون 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چار آئمہ کی تقلید کیوں ضروری ہے؟

**سوال:** چار آئمہ میں سے کسی ایک کی تقلید کیوں ضروری ہے ان کے علاوہ کی کیوں نہیں؟

User: JUST FINE

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

چاروں ائمہ میں سے کسی ایک امام کا مقلد ہونا ضروری ہے کیونکہ اب حق انہیں چاروں میں منحصر ہے کیونکہ ان ائمہ اربعہ کے اقوال ہی صحیح اسناد کے ساتھ مروی ہیں اور صرف انکے مذاہب ہی منقّح ہیں جبکہ سلف میں ائمہ اربعہ کے علاوہ دیگر مجتہدین کے اقوال نہ تو اسنادِ صحیح کے ساتھ مروی ہیں نہ کتبِ مشہورہ میں جمعیت کے ساتھ مدوّن ہیں کہ ان پر اعتماد صحیح ہو اور نہ ہی انکے مذاہب منقّح ہیں اسی وجہ سے صرف ائمہ اربعہ ہی کے مذاہب لائقِ اعتماد و قابلِ عمل ہیں۔

جیسا کہ علامہ سیّد احمد مصری طحطاوی رَحْمَۃُ اللہِ تَعَالٰی عَلَیْہ لکھتے ہیں: "ھٰذِہِ الطَّائِفَۃُ النَّاجِیَۃُ، قَدِ اجْتَمَعَتِ الْیَوْمَ فِیْ مَذَاھِبَ اَرْبَعَۃٍ وَھُمُ الْحَنَفِیُّوْنَ وَالْمَالِکِیُّوْنَ وَالشَّافِعِیُّوْنَ وَالْحَنْبَلِیُّوْنَ رَحِمَھُمُ اللہُ تَعَالٰی وَمَنْ کَانَ خَارِجًا عَنْ ھٰذِہِ الْاَرْبَعَۃِ فِیْ ھٰذَا الزَّمَانِ فَھُوَ مِنْ اَھْلِ الْبِدْعَۃِ وَالنَّارِ" یعنی اہلِ سنّت کا گروہ ناجی اب چار مذہب میں مجتمع ہے وہ حنفی، مالکی، شافعی اور حنبلی ہیں، ان سب پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو، آج کے دور میں جو ان چار مذاہب سے خارج ہو بدعتی اور جہنمی ہے۔

(حاشیۃ الطحطاوی علی الدر المختار، کتاب الذبائح، ۱۵۳/۴)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تقلید کیوں ضروری ہے؟

**سوال:** کسی امام کی تقلید کیوں ضروری ہے؟

**User: JAMAL ALI**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایک سمجھدار بچہ بھی یہ بات بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ ایسا شخص جو بالکل جاہل اور ان پڑھ ہے اور اسے اپنے کام سے فرصت بھی نہیں ہے کیا وہ یہ اہلیت و استطاعت رکھ سکتا ہے کہ کتابیں پڑھ کر ہی خود کوئی مسئلہ معلوم کر لے، بجائے یہ کہ وہ براہ راست قرآن وحدیث سے مسئلے نکالے اور اس پر عمل کرے۔ ہر عاقل کے نزدیک اس کا جواب یقیناً نفی میں ہو گا۔ لامحالہ وہ جاہل شخص کسی عالم سے پوچھے گا۔ وہ عالم اگر خود قرآن وحدیث سے مسائل نکالنے کی اہلیت نہیں رکھتا تو وہ اسے ان کتب سے پڑھ کر بتائے گا جس میں کسی عالم مجتہد کے اخذ و مرتب کردہ مسائل لکھے ہوں گے، اور اس مجتہد عالم نے وہ مسائل قرآن وسنت ہی سے نکال کر بیان کئے ہوں گے۔ تو ایک جاہل یا عالمِ غیر مجتہد جو اجتہاد کے ذریعے خود قرآن وحدیث سے مسائل نکالنے کی اہلیت وصلاحیت ہی نہیں رکھتا اس پر یہ ذمے داری عائد کر دینا کہ وہ خود قرآن و حدیث سے مسائل نکالے اس کے لئے تکلیف مالایُطاق ہے (یعنی ایسی تکلیف ہے جس کی وہ طاقت واہلیت ہی نہیں رکھتا)، بلکہ حکمِ قرآنی کے صریح خلاف ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## اللہ پاک کو حاضر و ناظر کہنا کیسا؟

**سوال:** اللہ پاک کو حاضر و ناظر کہنا کیسا؟

**User: MUHAMMAD**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بے شک ہر چیز اللہ عزوجل پر عیاں ہے اور وہ ہر چیز کو دیکھتا بھی ہے لیکن اللہ عزوجل کی ان صفات کو بیان کرنے کیلئے "حاضر و ناظر" کے الفاظ استعمال نہیں کر سکتے کیونکہ ایک تو یہ الفاظ اللہ تعالیٰ کے اسماء میں سے نہیں ہیں اور دوسرا یہ کہ ان لفظوں کے عربی لغت میں جو معانی بیان کئے گئے وہ اللہ عزوجل کی شان کے لائق نہیں ہیں اسی لئے علماء کرام فرماتے ہیں کہ ان الفاظ کا اللہ تعالیٰ کے لئے استعمال منع ہے۔ لہٰذا اللہ عزوجل کی ان صفات کو بیان کرنے کیلئے "حاضر و ناظر" کے بجائے "شہید و بصیر" کہا جائے۔

مفتی شریف الحق امجدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ لکھتے ہیں: "اللہ عَزَّوَجَلَّ کو حاضر و ناظر کہنے والا کافر تو نہیں مگر اللہ عَزَّوَجَلَّ کو حاضر و ناظر کہنا منع ہے کہ اللہ عَزَّوَجَلَّ کے اسما توقیفی ہیں یعنی شریعت نے جن اسما کا اطلاق باری تعالیٰ پر کیا ہے اسی کا اطلاق دُرست اور جن اسما کا اطلاق نہیں فرمایا ان سے احتراز چاہیے۔"

(فتاویٰ شارح بخاری، 1/305)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

18 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## اذان سے قبل صلوۃ وسلام پڑھنا کیسا؟

**سوال:** اذان سے پہلے صلاۃ وسلام پڑھنا کیسا ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اذان واقامت سے پہلے یا بعد میں درود وسلام پڑھنا بالکل جائز اور مستحب ہے۔

قرآنِ پاک میں فرمانِ باری تعالیٰ ہے: اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓىٕكَتَهٗ یُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِیِّؕ-یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا (پ ۲۲، الاحزاب: ۵۶)

ترجمہ کنز الایمان: بیشک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر اے ایمان والو، ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔

قرآنِ پاک کی اس آیتِ مبارکہ میں اللہ عزَّوَجَلَّ نے درودِ پاک پڑھنے کا حکم دیا اور اس میں نہ تو کوئی الفاظ مقرر فرمائے کہ انہیں الفاظ کے ساتھ درود پڑھو اور نہ ہی کسی وقت کی قید لگائی ہے کہ اس وقت پڑھو اور اُس وقت نہ پڑھو۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

29 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بیعت کا شرعی حکم

**سوال:** بیعت کا شرعی حکم کیا ہے؟

**User:** محمد امتیاز

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

کسی پیر کامل کے ہاتھوں میں ہاتھ دے کر گزشتہ گناہوں سے توبہ کرنے، آئندہ گناہوں سے بچتے ہوئے نیک اعمال کا ارادہ کرنے اور اسے اللہ عَزَّ وَجَلَّ کی معرفت کا ذریعہ بنانے کا نام بیعت ہے۔ یہ سُنّت ہے، آج کل کے عُرفِ عام میں اسے "پیری مُریدی" کہا جاتا ہے۔ بیعت کا ثبوت قرآنِ کریم میں موجود ہے چنانچہ پارہ 15 سورۂ بنی اسرائیل کی آیت نمبر 71 میں خدائے رحمٰن عَزَّوَجَلَّ کا فرمانِ عالیشان ہے: یَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمْۚ ترجمۂ کنزالایمان: جس دن ہم ہر جماعت کو اس کے امام کے ساتھ بلائیں گے۔

اس آیت مُبارکہ کے تحت مُفسّرِ شہیر، حکیمُ الاُمّت حضرتِ مفتی احمد یار خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الْحَنّان فرماتے ہیں: اس سے معلوم ہوا کہ دُنیا میں کسی صالح (نیک) کو اپنا امام بنالینا چاہیے شریعت میں "تقلید" کرکے اور طریقت میں "بیعت" کرکے تاکہ حشر اچھوں کے ساتھ ہو۔ اگر صالح (نیک) امام نہ ہوگا تو اس کا امام شیطان ہوگا۔ اس آیت میں تقلید، بیعت اور مُریدی سب کا ثبوت ہے۔

(نور العرفان، پ ۱۵، بنی اسرائیل، تحت الآیۃ: ۷۱)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

25 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روحوں کا مقام

**سوال:** مرنے کے بعد روحیں کہاں رہتی ہیں؟

User: سمیع الحق

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوہاب اللھم ہدایۃ الحق والصواب

کافروں کی روحیں مخصوص جگہوں پر قید ہوتی ہیں جبکہ مسلمانوں کی روحوں کے مختلف مقامات بھی مقرر ہیں اور انہیں اور مقامات پر جانے کی اجازت بھی ہوتی ہے جیسا کہ حضرت سیّدُنا امام مالک علیہ رحمۃ اللہ الخالق فرماتے ہیں: مؤمنوں کی اَرواح آزاد ہوتی ہیں جہاں چاہتی ہیں جاتی ہیں۔

(الاستذکار، ج2، ص617، تحت الحدیث:292)

نبیِّ کریم صلَّی اللہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے فرمایا: مؤمنین کی اَرواح سبز پرندوں میں ہوتی ہیں، جنّت میں جہاں چاہیں سیر کرتی ہیں۔ عرض کی گئی: اور کافروں کی روحیں؟ ارشاد فرمایا: سجّین [سجّین ساتویں زمین کے نیچے ایک جگہ ہے جو ابلیس اور اس کے لشکروں کا مقام ہے۔] میں قید ہوتی ہیں۔ (اھوال القبور لابن رجب، ص182)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

27اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## دوسرے پیر سے بیعت کا حکم؟

**سوال:** پیر صاحب کی وفات کے بعد دوسرے پیر صاحب سے بیعت ہونا کیسا؟

User: MUHAMMAD BILAL

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

امام اہلسنّت، امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ”جو شخص کسی شیخ جامع شرائط کے ہاتھ پر بیعت ہو چکا ہو، تو دوسرے کے ہاتھ پر بیعت نہ چاہیے۔ اکابر طریقت فرماتے ہیں: ”لایفلح مرید بین شیخین۔“ ترجمہ: جو مرید دو پیروں کے درمیان مشترک ہو، وہ کامیاب نہیں ہوتا۔ حدیث میں ارشاد ہوا: ”من رزق فی شئی فلیلزمہ۔“ ترجمہ: جسے اللہ تعالیٰ کسی شے میں رزق دے، وہ اُسے لازم پکڑ لے۔ (البتہ) دوسرے جامع شرائط (پیر صاحب) سے طلب فیض میں حرج نہیں، اگرچہ وہ کسی سلسلہ صحیحہ کا ہو اور اُس سے جو فیض حاصل ہو، اُسے بھی اپنے شیخ کا ہی فیض جانے۔“

(فتاویٰ رضویہ، جلد 26، صفحہ 579، مطبوعہ رضا فاؤنڈیشن، لاہور)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

25 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## غیر اللہ سے مدد مانگنا کیسا

**سوال:** غیر اللہ سے مدد مانگنا کیسا؟

User: MOHSIN AZIZ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

انبیائے کرام علیہم السلام اور اولیاء اللہ سے مدد مانگنا بلاشبہ جائز ہے جبکہ عقیدہ یہ ہو کہ حقیقی امداد تو رب تعالیٰ ہی کی ہے اور یہ سب حضرات اس کی دی ہوئی قدرت سے مدد کرتے ہیں کیونکہ ہر شے کا حقیقی مالک و مختار صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے اور اللہ تعالیٰ کی عطا کے بغیر کوئی مخلوق کسی ذرہ کی بھی مالک و مختار نہیں ہوتی ۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے: فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ مَوْلٰىهُ وَ جِبْرِیْلُ وَ صَالِحُ الْمُؤْمِنِیْنَۚ-وَ الْمَلٰٓىٕكَةُ بَعْدَ ذٰلِكَ ظَهِیْرٌ(۴)

تو بیشک اللہ ان کا مددگار ہے اور جبریل اور نیک ایمان والے اور اس کے بعد فرشتے مددپر ہیں۔

(پ۲۸، التحریم:۴)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

16 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## شرک کی تعریف

**سوال:** شرک کی تعریف بتا دیجئے؟

User: SYED AUN

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عقائد کی مشہور کتاب "شَرح عقائدِ نَسَفِیہ" میں حضرت علّامہ سعدُ الدّین تَفتازانی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: اَلْاِشْرَاکُ ھُوَ اِثْبَاتُ الشَّرِیْکِ فِی الْاُلُوْھِیَّۃِ، بِمَعْنَی وُجُوْبِ الْوُجُوْدِ کَمَا لِلْمَجُوْسِ اَوْ بِمَعْنَی اِسْتِحْقَاقِ الْعِبَادَۃِ کَمَا لِعَبَدَۃِ الْاَصْنَامِ یعنی مجوسیوں (آگ کی عبادت کرنے والوں) کی طرح کسی کو واجب الوجود جان کر اُلوہیت میں شریک کرنا یا بُت پرستوں کی طرح کسی کو عبادت کا حقدار سمجھنا شرک کرنا کہلاتا ہے۔

(شرح عقائد نسفیہ، ص203)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

12اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قبر پر پختہ مزار بنانا کیسا؟

**سوال:** قبروں پر مزارات بنانا کیسا ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جواب: انبیاءِ کرام علیہم السلام اور مشائخ وعلماء و اولیاءِ عظام علیہم الرحمۃ کی قبروں پر مزار بنایا جاسکتا ہے شرعاً اس میں کوئی حرج نہیں۔

علامہ اسمٰعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ قرآنِ کریم کی آیت ﴿اِنَّمَا یَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ﴾ کے تحت فرماتے ہیں: "علماء اور اولیاء صالحین کی قبروں پر عمارت بنانا جائز کام ہے جبکہ اس سے مقصود ہو لوگوں کی نگاہوں میں عظمت پیدا کرنا کہ لوگ اس قبر والے کو حقیر نہ جانیں۔" (روح البیان، التوبۃ، تحت الآیۃ ۱۸، ۳/۴۰۰)

علامہ ابنِ عابدین شامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "اگر میت مشائخ اور علماء اور ساداتِ کرام میں سے ہو تو اس کی قبر پر عمارت بنانا مکروہ نہیں ہے۔" (ردالمحتار، کتاب الصلاۃ، مطلب فی دفن المیت، ۳/۱۷۰)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

15 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## قبر پر اذان دینا کیسا؟

**سوال:** قبر پر اذان دینا کیسا ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

قبروں پر اذان دینا شرعا جائز ہے۔

بلکہ احادیث سے ثابت ہے کہ جب مُردے کو قبر میں اتارنے کے بعد منکر نکیر اس کے پاس آکر سوالات کرتے ہیں تو شیطان جو کہ انسان کا ازلی دشمن ہے، مسلمان کو بہکانے کیلئے وہاں بھی آپہنچتا ہے اور یہ بات بھی احادیث سے ثابت ہے کہ شیطان قبر میں آتا اور مسلمان کو سوالات کے جواب دینے میں پریشانی میں مبتلا کرتا ہے تاکہ یہ سوالات کے جوابات نہ دے کر خائب وخاسر ہو اور جب اذان دی جاتی ہے تو شیطان بھاگ کھڑا ہوتا ہے۔

چنانچہ روایت میں ہے: "جب مُردے سے سوال ہوتا ہے کہ تیرا رب کون ہے؟ شیطان اس پر ظاہر ہوتا ہے اور اپنی طرف اشارہ کرتا ہے یعنی میں تیرا رب ہوں۔" اس لئے حکم آیا کہ میت کیلئے جواب میں ثابت قدم رہنے کی دعا کریں۔

(نوادر الاصول، الاصل الثالث والستون والمائتان ،۱۰۲۰/۲)

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

15 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قبر پر نشانی کیلئے کتبہ لگانا کیسا؟

**سوال:** کیا قبر پر نشانی کے لئے کَتْبَہ یا پتھر وغیرہ لگا سکتے ہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مسلمانوں کا اپنے عزیز و اَقارب کی قبروں پر نشانی و پہچان کیلئے کَتْبَہ لگانا جائز ہے۔

ابو داوٗد کی روایت ہے کہ "جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دفن فرمایا تو ان کی قبر کے سرہانے ایک پتھر نصب فرمایا اور فرمایا کہ میں اس (پتھر) سے اپنے بھائی کو جانتا رہوں گا اور انکی قبر کے ساتھ میرے گھر والوں میں سے جن کا انتقال ہوگا انہیں دفن کروں گا۔ (ابو داود، کتاب الجنائز، باب فی جمع الموتی فی قبر، ۳/۲۸۵، حدیث:۳۲۰۶)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

15 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Website: www.arqfacademy.com
Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## غسل کرنے کے بعد ناپاک کپڑے پہننا

**سوال:** کیا غسل کرنے کے بعد ناپاک کپڑے پہنے جاسکتے ہیں؟

User: ATTA UL MOHSIN

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اگر غسل کے بعد ناپاک کپڑا پہننے کی وجہ سے کپڑے کی ناپاکی جسم میں نہیں لگی تو جسم ناپاک نہ ہو گا، اور اگر کپڑے کی ناپاکی جسم کے کسی حصہ میں لگ گئی خواہ اس طور پر کہ ناپاکی تر تھی اور جسم کو لگ گئی یا جسم کا پانی کپڑے کے ناپاک حصہ میں لگ کر جسم میں لگ گیا تو جسم کا صرف وہ حصہ ناپاک ہو گا، پورا جسم ناپاک نہ ہو گا، نیز دوبارہ غسل بھی ضروری نہ ہو گا، جسم کا جو حصہ ناپاک ہوا، صرف اسے دھولینا کافی ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## اونگھ آنے سے وضو کا حکم

**سوال:** بیٹھے بیٹھے اونگھ آ گئی کیا نماز کیلئے دوبارہ وضو کرنا ضروری ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اونگھنے یا بیٹھے بیٹھے جھونکے لینے سے وضو نہیں ٹوٹتا۔

(فتاوی رضویہ جلد 01 صفحہ 347)



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قالین پاک کرنے کا طریقہ

**سوال:** قالین پاک کرنے کا طریقہ بتا دیں؟

User: ANWAAR KAYANI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

قالین کو پاک کرنے کی صورت یہ ہے کہ اس کو زمین سے اٹھائیں اور جس جگہ ناپاکی ہو اس جگہ کو خوب پانی بہا کر اتنی اچھی طرح دھوئیں کہ نجاست زائل ہونے کا اطمینان حاصل ہو جائے یا ایک مرتبہ دھو کر ٹھہر جائیں یہاں تک کہ اس میں سے پانی ٹپکنا بند ہو جائے، جب پانی ٹپکنا بند ہو جائے تو پھر دھویا جائے اور دھونے کے بعد انتظار کیا جائے یہاں تک کہ پانی ٹپکنا بند ہو جائے، اس طرح تین مرتبہ دھونے سے قالین پاک ہو جائے گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

28مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## حالت اعتکاف میں غسل تبرید کا حکم

**سوال:** اعتکاف کی حالت میں گرمی کے سبب ٹھنڈک حاصل کرنے کیلئے نہانا کیسا؟

**User: KHAN AMAN**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

یاد رہے کہ اگر غسل خانے فنائے مسجد میں ہوں (جیسا کہ آج کل شہر کی مساجد میں ایسا ہی ہوتا ہے) تو اس صورت میں ٹھنڈک حاصل کرنے کی نیت سے نہانا جائز ہے اور اس سے اعتکاف بھی نہیں ٹوٹے گا۔

اور اگر غسل خانے فنائے مسجد میں نہ ہوں بلکہ مسجد سے باہر ہوں تو اس صورت میں ٹھنڈک حاصل کرنے کی نیت سے مسجد سے باہر جا کر غسل کرنا جائز نہیں اور ایسا کرنے سے اعتکاف بھی ٹوٹ جائے گا۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## وگ پر وضو و غسل کا حکم

**سوال:** سر پر وگ لگی ہوئی ہے اس صورت میں وضو اور غسل کا کیا حکم ہے؟

User: AYAZ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر یہ بال سر کے ساتھ مستقل ملے ہوئے ہوں، اس طور پر کہ سر سے الگ کرنا مشکل ہو تو وضو کے دوران ان پر مسح کرنا جائز ہے اور فرض غسل بھی اسے اتارے بغیر درست ہو گا. اور اگر وہ بال مستقل پیوست نہ ہوں، بلکہ عارضی طور پر لگے ہوں تو ایسی صورت میں ان کے اوپر مسح جائز نہیں ہو گا. بلکہ سر پر مسح کرنے کے لیے ان کو ہٹانا ضروری ہو گا اور غسل کی صورت میں بھی اگر ان بالوں کے ہوتے ہوئے جلد تک پانی نہ پہنچے تو ان کو ہٹانا ضروری ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

22 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جان بوجھ کر نماز ترک کرنے کی عیدیں

**سوال:** جان بوجھ کر نماز ترک کرنے کی کیا وعیدیں ہیں؟

User: SAHIBZADA AHMED

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حضور نبی اکرم صلَّی اللہ علیہ واٰلہٖ وسلَّم نے ارشاد فرمایا: جو جان بوجھ کر ایک نماز چھوڑ دیتا ہے اس کا نام جہنم کے دروازے پر لکھ دیا جائے گا جس سے وہ داخل ہو گا۔

(حلیۃ الاولیاء، ج8، ص992، حدیث: 1059)

ایک روایت میں ہے کہ بے نمازی قیامت کے دن اس حالت میں آئے گا کہ اس کے چہرے پر تین سطروں میں لکھا ہو گا پہلی سطر میں ہو گا کہ اے اللہ کے حقوق کو ضائع کرنے والے، دوسری سطر میں ہو گا کہ غضب خداوندی کے ساتھ مخصوص شخص، تیسری سطر میں ہو گا کہ جس طرح تو نے دنیا میں اللہ کے حق ضائع کیا ہے اسی طرح تو آج رحمت خداوندی سے مایوس ہو گا۔

(الزواجر، ج1، ص296)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ ـــــــــــــــــــــــــــ

محمد دانیال رضا مدنی

24مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## آئینے کے سامنے نماز پڑھنا کیسا؟

**سوال:** کیا آئینے کے سامنے نماز پڑھ سکتے ہیں؟

User: MUHAMMAD NASIR ALI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

آئینے کے سامنے نماز پڑھنا جائز ہے البتہ اگر اس سے نماز پڑھنے والے کے خشوع وخضوع میں خلل واقع ہو رہا ہو تو اس صورت میں مکروہ ہے۔

صدر الشریعہ مفتی امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نمازی کے سامنے اگر آئینہ ہو تو نماز میں کوئی کراہت نہیں کہ کراہت کا سبب تصویر ہے اور آئینہ تصویر نہیں ہوتا اگر آئینہ کو تصویر مانا جائے تو آئینے کو بھی تصویر کی طرح لٹکانا جائز نہیں ہو گا حالانکہ آئینہ لٹکانا بالاجماع جائز ہے۔

(فتاوی امجدیہ جلد 1 صفحہ 184)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

17 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جوتے پہن کر نماز جنازہ پڑھنا

**سوال:** جوتے پہن کر یا جوتوں پر پاؤں رکھ کر نماز جنازہ پڑھنا کیسا؟

User: ZESHAM TANOLI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

بعض لوگ جوتا پہنے اور بہت لوگ جوتے پر کھڑے ہو کر نماز جنازہ پڑھتے ہیں، اگر جوتا پہنے پڑھی تو جوتا اور اس کے نیچے کی زمین دونوں کا پاک ہونا ضروری ہے، بقدر مانع نجاست ہوگی تو اس کی نماز نہ ہوگی اور جوتے پر کھڑے ہو کر پڑھی تو جوتے کا پاک ہونا ضروری ہے۔

اعلیٰ حضرت، امام اہلِ سنّت مولانا شاہ امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمٰن ایک سوال کے جواب میں اِرشاد فرماتے ہیں اگر وہ جگہ پیشاب وغیرہ سے ناپاک تھی یا جن کے جوتوں کے تلے ناپاک تھے اور اس حالت میں جوتا پہنے ہوئے نماز پڑھی تو ان کی نماز نہ ہوئی۔ احتیاط یہی ہے کہ جوتا اتار کر اس پر پاؤں رکھ کر نماز پڑھی جائے کہ زمین یا تلا اگر ناپاک ہو تو نماز میں خلل نہ آئے۔ (فتاویٰ رضویہ، جلد 9، صفحہ 188)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

دانیال رضا مدنی

14 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نماز جنازہ کے بعد دعا کا ثبوت

**سوال:** کیا نماز جنازہ کے بعد میت کیلئے دعا مانگنا جائز ہے؟

User: UMER ILYAS

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جی ہاں نماز جنازہ کے بعد میت کیلئے دعا کرنا احادیث مبارکہ سے ثابت ہے۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم يَقُولُ إِذَا صَلَّيْتُمْ عَلَى الْمَيِّتِ فَأَخْلِصُوا لَهُ الدُّعَاءَ

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جب تم میت پر نماز جنازہ پڑھ چکو تو خلوص دل سے اس کے لیے دعا کرو۔"

(أبو داؤد، السنن، باب الدعاء للميت، 3 : 210، رقم: 3199)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

17 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## روزے کا فدیہ کون دے سکتا ہے؟

**سوال:** وہ کون سا شخص ہے جو روزے نہ رکھے صرف فدیہ دے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزہ کی بجائے اس کا فدیہ ادا کرنے کا حکم شیخ فانی کیلئے ہے، شیخ فانی وہ شخص ہے کہ جو بڑھاپے کے سبب اتنا کمزور ہو چکا ہو کہ حقیقتاً روزہ رکھنے کی طاقت نہ ہو، نہ سردی میں نہ گرمی میں، نہ لگاتار نہ متفرق طور پر اور نہ ہی آئندہ زمانے میں روزہ رکھنے کی طاقت ہو۔

یہ حکم مریض کیلئے نہیں۔ البتہ مرض اتنا شدید ہے کہ روزہ رکھنا اس کیلئے ضرر کا باعث ہے تو تا حصولِ صحت اسے روزہ قضا کرنے کی اجازت ہے اور اس کے بدلے اگر مسکین کو کھانا دے تو مستحب ہے تاہم یہ کھانا اس کے روزے کا بدلہ نہیں ہو گا بلکہ صحت پر ان روزوں کی قضا لازم ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

02 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کی حالت میں گیمز کھیلنا

**سوال:** روزہ رکھ کر گیم کھیلنا کیسا؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

گیم ایک لایعنی چیز اور وقت کی بربادی کا ذریعہ ہے اور اللہ تعالی نے انسان کو جو زندگی عطا فرمائی ہے، اس کا ہر ہر لمحہ ایک انمول موتی سے زیادہ قیمتی ہے، انسان کو چاہیے کہ وہ اپنی زندگی کے قیمتی لمحات صرف جائز و مفید کاموں میں صرف کرے، گیمز فرائض میں غفلت ولاپرواہی کا ذریعہ بھی ہوتے ہیں؛ اس لیے آدمی روزے سے ہو یا روزہ سے نہ ہو، بہر صورت گیمز کھیلنے سے پرہیز کرنا چاہیے؛ بلکہ روزہ کی حالت میں تو اس طرح کی فضولیات سے بہت زیادہ بچنا چاہیے؛ تاکہ روزہ کے فوائد اور اس کی برکات پورے طور پر حاصل ہوں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کے متعلق اہم مسئلہ

**سوال:** روزے کی حالت میں انجیکشن لگانا کیسا؟

**User: SYED ABUL FARAH**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

فتاویٰ فیض الرسول میں ہے: "تحقیق یہ ہے کہ انجیکشن سے روزہ نہیں ٹوٹتا چاہے رگ میں لگایا جائے چاہے گوشت میں۔"

(فتاویٰ فیض الرسول، 1/516)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

12 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کی حالت میں ٹوتھ پیسٹ کرنا کیسا؟

**سوال:** روزے کی حالت میں ٹوتھ پیسٹ کرنا کیسا؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزہ کی حالت میں ٹوتھ پیسٹ کرنا اگرچہ ناجائز و حرام نہیں مگر بلا ضرورتِ صحیحہ مکروہ ضرور ہے۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اسی طرح کے سوال کے جواب میں ارشاد فرماتے ہیں: "منجن ناجائز و حرام نہیں جبکہ اطمینانِ کافی ہو کہ اس کا کوئی جزو حلق میں نہ جائے گا، مگر بے ضرورتِ صحیحہ کراہت ضرور ہے۔ درِ مختار میں ہے: "کرہ لہ ذوق شیء... الخ" یعنی روزہ دار کو کسی چیز کا چکھنا مکروہ ہے۔"

چونکہ ٹوتھ پیسٹ میں زیادہ امکان ہے کہ کوئی جزو اندر چلا جائے اس لیے روزہ کی حالت میں اس سے ضرور احتراز کیا جائے۔

(فتاوی رضویہ، مکروہاتِ صوم، ۱۰/۵۵۱)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کی حالت میں جماع کرنے کا حکم

**سوال:** روزے کی حالت میں جان بوجھ کر ہم بستری کرلی اس صورت میں کیا حکم ہے؟

User: MUHAMMAD SHOIB

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کی حالت میں جماع کرنا روزے کو توڑ دیتا ہے اور یاد رہے بلاعذر شرعی جان بوجھ کر روزہ توڑنا، ناجائز و گناہ ہے اور اس سے توبہ کرنا اور اس روزے کی قضاء کرنا بھی لازم ہے،

جماع کے ذریعے اگر روزہ توڑا تو اس صورت میں کفارہ بھی لازم ہوگا جو کہ لگاتار ساٹھ روزے رکھنا اور اگر اس پر قادر نہ ہو، تو ساٹھ مسکینوں کو دو وقت کا کھانا (یا اس کی رقم) دینا ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

25مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## شوال کے روزوں کے متعلق مسئلہ

**سوال:** شوال کے چھ روزے ایک ساتھ رکھنا ضروری ہے یا وقفے وقفے سے بھی رکھ سکتے ہیں؟

**User: WAJID HUSSAIN**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

شوال کے روزے ایک ساتھ رکھنا ضروری نہیں بلکہ افضل یہ ہے کہ ان روزوں کو الگ الگ رکھا جائے۔ حضور صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے ارشاد فرمایا جس شخص نے رمضان کے روزے رکھے پھر ان کے بعد چھ روزے شوال میں رکھے تو گویا کہ اس نے زمانے بھر کا روزہ رکھا۔

(صحیح مسلم صفحہ ۲۵۶ حدیث ۲۷۵۸)



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صرف جمعہ کا روزہ رکھنا کیسا؟

**سوال:** کیا صرف جمعہ کا روزہ رکھنا مکروہ ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جُمعہ کا روزہ ہر صورت میں مکروہ نہیں، مکروہ صرف اِسی صورت میں ہے جبکہ کوئی خصوصیت کے ساتھ جمعہ کا روزہ رکھے۔ چنانچہ جُمعہ کا روزہ کب مکروہ ہے اِس ضمن میں فتاوٰی رضویہ مُخَرَّجہ جلد10 صفحہ 559 سے سوال جواب ملاحظہ ہوں، سوال: کیا فرماتے ہیں عُلَمائے دین اِس مسئلے میں کہ جُمعہ کا روزۂ نفل رکھنا کیسا ہے؟ ایک شخص نے جُمعہ کا روزہ رکھا دوسرے نے اس سے کہا: جُمعہ عیدُ المؤمنین ہے روزہ رکھنا اِس دِن میں مکروہ ہے اور بَاِصرار بعد دوپہر کے روزہ تُڑوا دیا۔۔۔۔ جواب: جُمعہ کا روزہ خاص اِس نیّت سے کہ آج جُمعہ ہے اِس کا روزہ بالتخصیص چاہئے مکروہ ہے مگر نہ وہ کراہت کہ توڑنا لازم ہو، اور اگر خاص بہ نیّت تخصیص نہ تھی تو اصلاً کراہت بھی نہیں، اس دوسرے شخص کو اگر نیّت مکروہہ پر اِطلاع نہ تھی جب تو اعتراض ہی سِرے سے حماقت ہوا، اور روزہ توڑ دینا شَرع پر سخت جُرأت، اور اگر اِطلاع بھی ہوئی جب بھی مسئلہ بتا دینا کافی تھا نہ کہ روزہ تُڑوانا، اور وہ بھی بعد دوپہر کے، جس کا اختیار نفل روزے میں والدین کے سوا کسی کو نہیں، توڑنے والا اور تُڑوانے والا دونوں گنہگار ہوئے، توڑنے والے پر قضا لازم ہے کفّارہ اصلاً نہیں۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

28 جولائی 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سودی کے ساتھ قربانی میں شراکت

**سوال:** اگر کسی شخص کا سارا کاروبار سود پر مشتمل ہو تو کیا اس سے ساتھ قربانی میں شریک ہونے والوں کی قربانی ہو جائے گی؟

**User: SAIFULLAH**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر واقعی کسی شریک کی آمدنی حرام کی ہو اور اس نے قربانی میں حرام مال سے ہی شرکت کی ہو تو ایسی صورت میں باقی شرکاء کی قربانی بھی نہیں ہو گی؛ لہذا سودی کاروبار والا شخص اگر حلال رقم سے قربانی کے جانور میں شراکت داری کرے تو اس کے ساتھ شراکت درست ہے، ورنہ اس کے ساتھ شراکت کرنے سے قربانی نہیں ہو گی۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

25 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحبک یا حبیب اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## پورے گھر کی طرف سے ایک بکرا

**سوال:** کیا پورے گھر کی طرف سے ایک بکرے کی قربانی ہو سکتی ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایک سے زیادہ افراد پر قربانی واجب ہونے کی صورت میں ان سب کی طرف سے صرف ایک بکری یا صرف ایک حصے کی قربانی کرنا درست نہیں، بلکہ ان سب پر لازم ہو گا کہ الگ الگ بکری یا بڑے جانور میں الگ الگ حصے کی قربانی کریں، کیونکہ بکرے یا بکری کی قربانی میں ایک سے زیادہ حصے نہیں ہو سکتے۔ لہذا ایک قربانی کسی ایک طے شدہ فرد ہی کی طرف سے کی جا سکتی ہے؛

بنایہ شرح ہدایہ میں ہے: "واعلم ان الشاۃ لا تجزئ الا عن واحد وقد روی عن ابن عمر رضی اللہ عنہ انہ قال الشاۃ عن واحد، ملخصا" ترجمہ: اور جان لو کہ ایک بکری صرف ایک شخص ہی کی طرف سے کافی ہو گی اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا: ایک بکری ایک ہی کی طرف سے (جائز) ہے۔

(البنایۃ مع الھدایہ، جلد 14، صفحہ 353، مطبوعہ ملتان)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

29 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## قربانی کے جانور سے نفع حاصل کرنا

**سوال:** کیا قربانی کے جانور سے نفع حاصل کر سکتے ہیں؟

**User: MUHAMMAD**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس جانور پر قربانی کی نیت کرلی جائے تو اس سے اب کسی بھی قسم کی منفعت (یعنی فائدہ) حاصل کرنا جائز نہیں، کیونکہ وہ جانور اپنے تمام اجزاء کے ساتھ قربت (یعنی نیکی) کیلئے متعین ہوچکا ہے اور یہ قربت اسی وقت حاصل ہوگی جب اللہ عزوجل کے نام پر اس جانور کا خون بہایا جائے، لہٰذا جب تک جانور سے یہ اصل غرض حاصل نہ ہوجائے تب تک اس سے ہر قسم کا انتفاع (Obtaining Benefit) مکروہ و ممنوع ہے۔ رہی یہ بات کہ اس منفعت سے کیا مراد ہے؟ تو اس سے مراد اپنے کسی کام کے لئے اس جانور سے فائدہ اٹھانا ہے۔ فقہائے کرام نے اس کی کئی مثالیں بیان کی ہیں، جیسے اپنے کسی کام کے لئے قربانی کے جانور کے بال کاٹ لینا، اس کا دودھ دوہنا، اس کی اون اور دودھ کو بیچنا، اس پر سواری کرنا، اس پر کوئی چیز لادنا یا اس کو کرایہ پر دے دینا وغیرہ۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قربانی کے جانور کا خون۔۔

**سوال:** ذبح کے وقت اگر خون کپڑوں پر لگ جائے تو نماز ہوگی یا نہیں؟

User: KHIZAR HAYAT

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

خشکی کے ہر جانور کا بہتا خون نجاست غلیظہ ہے اگر یہ کپڑے یا بدن پر لگ جائے تو وہی حکم ہوگا جو نجاست غلیظہ کا ہے۔
یعنی اگر ایک درھم سے زائد ہو تو پاک کرنا فرض ہے بغیر پاک کیے نماز پڑھی تو ہوگی ہی نہیں اور اگر درھم کے برابر ہو تو پاک کرنا واجب ہے بے پاک کیے نماز پڑھی تو مکروہ تحریمی ہوگی یعنی نماز تو ہو جائے گی لیکن بعدہ اس کا اعادہ لازم ہے اور اگر درھم کی مقدار سے کم ہو تو پاک کرنا سنت ہے بے پاک کیے نماز پڑھی تو ہوگئی مگر خلاف سنت ہوئی اور اس کا اعادہ بہتر ہے۔

(بہار شریعت، جلد ۱، حصہ ۲، صفحہ ۳۸۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

25 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نابالغ اور مجنون پر زکوۃ

**سوال:** نابالغ اور مجنون پر زکوۃ فرض ہے یا نہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نابالغ پر زکاۃ واجب نہیں اور جنون اگر پورے سال کو گھیر لے تو زکوۃ واجب نہیں اور اگر سال کے اوّل آخر میں افاقہ ہوتا ہے، اگرچہ باقی زمانہ جنون میں گذرتا ہے تو واجب ہے،

(بہار شریعت حصہ 05 صفحہ 875)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## میراث تقسیم نہ کرنے کے نقصانات

**سوال:** میراث تقسیم نہ کرنے کے نقصانات بتادیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

(1) شریعت کے مطابق میراث تقسیم نہ کرنا اللہ تعالی اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی اور اس کی حدوں کو توڑنا ہے اور ایسے شخص کے لئے قرآنِ مجید میں جہنم کے عذاب کی وعید بیان کی گئی ہے۔

(2) وارث کے مال پر قبضہ جمانے والے سے قیامت کے انتہائی خوفناک دن میں ایک ایک پائی کا حساب لیا جائے گا اور ہر حق دار کو اس کا حق ضرور دلایا جائے گا۔

(3) میراث کے حق داروں کا مال کھانے والا، ظالم اور کئی صورتوں میں غاصب ہے اور ایسا شخص ظلم و غصب کی بنا پر جہنم کا مستحق ہے۔

(4) دوسرے کی میراث پر قبضے کا مال "مالِ حرام" ہے، اور حرام مال سے کیا گیا صدقہ مردود ہے اور ایسے شخص کی دعا بھی قبول نہیں ہوتی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

16 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

وعلی آلك واصحبك یا حبیب اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مالِ وراثت سے سوئم وچالیسواں کرنا کیسا

**سوال:** کیا میت کے مال سے اس کے سوئم کی فاتحہ وچالیسویں کی نیاز کرسکتے ہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کسی شخص کا انتقال ہونے پر اُسے ثواب پہنچانے کے لئے ورثاء سوئم، دسواں، چالیسواں، فاتحہ اور نذر ونیاز کا اہتمام کرتے ہیں، یہ اچھے اور باعثِ ثواب اعمال ہیں لیکن اس میں بعض اوقات یہ غفلت برتی جاتی ہے کہ ان اُمور پر ہونے والے اخراجات میت کے چھوڑے ہوئے مال سے کیے جاتے ہیں اور اس کے وارثوں میں یتیم اور نابالغ بچے بھی ہوتے ہیں اور ان کے حصے سے بھی وہ اخراجات لئے جاتے ہیں، حالانکہ یتیموں یا دیگر نابالغ ورثاء کے حصے سے یہ کھانے پکا کر لوگوں کو کھلانا ناجائز وحرام ہے بلکہ اگر یتیم یا کوئی نابالغ وارث اجازت بھی دیدے تب بھی ان کا مال ان کاموں میں استعمال کرنا جائز نہیں لہذا نہایت ضروری ہے کہ اس طرح کے کھانے صرف بالغ ورثاء کی رضامندی سے ان کے حصے سے کئے جائیں، نیز یہ بھی یاد رکھیں کہ جنازے کے بعد کا کھانا اور سوئم کا کھانا ہمارے ہاں کے عرف ورواج میں دعوتِ میت کے طور پر ہوتا ہے اور یہ کھانا صرف فقیروں کیلئے جائز ہے، مالداروں کیلئے نہیں، لہذا اگر بالغ ورثاء بھی ان کھانوں کا اہتمام کریں تو صرف فقراء کو کھلائیں۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

16 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بھائی کا بہن کو شہوت سے چھونا

**سوال:** کیا اگر بھائی نے بہن کو شہوت سے چھو لیا تو اس سے نکاح میں کوئی فرق پڑے گا؟

User: SARIM AFRIDI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بھائی کا اپنی بہن کو شہوت کے ساتھ چھونا ناجائز و حرام ہے البتہ اس سے دونوں میں سے کسی ایک کے بھی نکاح میں کوئی اثر نہیں پڑے گا۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## تین طلاق کے بعد نکاح کی صورت

**سوال:** اگر مرد طلاق دینے کے بعد اسی عورت سے نکاح کرنا چاہے تو اس کی کیا صورت ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اللہ سبحانہ وتعالی ارشاد فرماتا ہے: ﴿فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَیْرَهٗ﴾ ترجمہ کنزالایمان: پھر اگر تیسری طلاق اسے دی، تو اب وہ عورت اسے حلال نہ ہوگی جب تک دوسرے خاوند کے پاس نہ رہے۔ (پارہ 2، سورۃ البقرہ، آیت 230)

حلالہ شرعیہ کی صورت یہ ہے کہ طلاق کی عدت پوری ہوجانے کے بعد وہ عورت کسی اور سے نکاحِ صحیح کرے اور دوسرے شوہر سے بعد از صحبت طلاق ہوجائے یا دوسرا شوہر فوت ہوجائے، تو عورت عدت گزار کر پہلے شوہر سے نکاح کر سکتی ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بیوی کی خالہ سے نکاح کرنا کیسا؟

**سوال:** کیا مرد اپنی بیوی کی سگی خالہ سے نکاح کر سکتا ہے؟

User: AKRAM ATTARI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر بیوی کا انتقال ہو جائے یا اسے طلاق دے دی جائے اور اس کی عدت پوری ہو جائے تو اس کی خالہ سے نکاح کرنا شرعاً جائز ہے البتہ ایک ہی وقت میں بیوی اور بیوی کی خالہ کو نکاح میں جمع کرنا جائز نہیں۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02جون2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عدت میں نکاح کا حکم

**سوال:** کیا عورت عدت کی حالت میں دوسرا نکاح کر سکتی ہے؟

User: محمد رمضان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت عدت کے دوران نہ کسی سے نکاح کر سکتی ہے نہ ہی اُسے نکاح کا پیغام دیا جا سکتا ہے، امام اہلسنّت اعلیٰ حضرت شاہ امام احمد رضا خان عَلَیۡہِ رَحۡمَۃُ الرَّحۡمٰن لکھتے ہیں: جب تک عدت نہ گزرے نکاح تو نکاح، نکاح کا پیغام دینا بھی حرام قطعی ہے۔"

(فتاوی رضویہ، ۱۳ / ۳۱۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

21 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عورت کا طلاق کا مطالبہ کرنا

**سوال:** کیا عورت کے لئے طلاق کا مطالبہ کرنا جائز ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اگر زوج وزوجہ میں نا اتفاقی رہتی ہے اور یہ اندیشہ ہو کہ احکام شرعیہ کی پابندی نہ کر سکیں گے۔ تو عورت شوہر کے ساتھ خلع کر کے طلاق لے سکتی ہے لیکن شوہر کی طرف سے کسی قسم کی اذیت کے بغیر عورت کا اس سے طلاق کا مطالبہ حرام ہے چنانچہ حدیث مبارک میں ہے۔ ''جس عورت نے اپنے شوہر سے بغیر شدید ضرورت کے طلاق کا مطالبہ کیا اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے۔

(مشکوۃ ص ۲۸۳)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

28 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نشے کی حالت میں طلاق کا حکم

**سوال:** اگر نشے یا نیند میں طلاق دی تو واقع ہو جائے گی یا نہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی نے نشہ پی کر طلاق دی تو ہو جائے گی۔ نشہ خواہ شراب پینے سے ہو یا بھنگ یا افیون یا چرس یا کسی اور چیز سے۔ بہر صورت طلاق ہو جائے گی۔ البتہ اگر کسی نے اُسے مجبور کر کے یعنی قتل یا عضو کاٹ دینے کی دھمکی یا دھوکے سے نشہ پلا دیا یا حالت اضطرار میں مثلاً پیاس سے مر رہا تھا اور کوئی حلال شے پینے کو نہ تھی تو ایسی حالت میں شراب وغیرہ نشہ کی چیز پی اور اس کے نشے میں طلاق دی تو واقع نہ ہو گی اور نیند میں دی جانے والی طلاق بھی واقع نہ ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

16 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## صدقہ فطر کی مقدار

**سوال:** صدقہ فطر کی مقدار کتنی ہے؟

User: قاضی عمران علی منصوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

صدقہ فطر کی مقدار یہ ہے گیہوں یا اس کا آٹا یا ستّو نصف صاع، کھجور یا منقے یا جو یا اس کا آٹا یا ستّو ایک صاع۔ [درمختار، عالمگیری)



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

12 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صدقہ فطر کے متعلق ایک مسئلہ

**سوال:** کیا والد پر اپنی بالغ اولاد کا فطرہ دینا واجب ہے؟

**User: RAZMAN NIAZI**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

والد پر اپنی عاقل اور بالغ اولاد کی طرف سے صدقہ فطر ادا کرنا واجب نہیں ہے۔

رد المحتار میں ہے: والد پر اپنی عاقل، بالغ اولاد کا صدقۃ الفطر واجب نہیں ہوتا۔

(رد المحتار علی الدر المختار، کتاب الزکوۃ، باب صدقۃ الفطر، جلد 3، صفحہ 370، مکتبہ رشیدیہ کوئٹہ)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صدقہ فطر کس پر واجب ہے

**سوال:** صدقہ فطر کس پر واجب ہے؟

User: MUDASSIR HUSSAIN

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

صَدَقَۂ فِطْر ان تمام مسلمان مرد و عورت پر واجب ہے جو "صاحبِ نصاب" ہوں اور اُن کا نصاب "حاجاتِ اَصلیہ (یعنی ضروریاتِ زندگی مثلاً رہنے کا مکان، خانہ داری کا سامان وغیرہ)" سے فارِغ ہو۔

(ماخوذ از عالمگیری ج ۱ ص ۱۹۱)

جس کے پاس ساڑھے سات تولہ سونا یا ساڑھے باوَن تولہ چاندی یا ساڑھے باوَن تولہ چاندی کی رقم یا اتنی مالیت کا مالِ تجارت ہو (اور یہ سب حاجاتِ اَصلیہ سے فارِغ ہوں) یا اتنی مالیت کا حاجتِ اَصلیہ کے علاوہ سامان ہو اُس کو صاحِبِ نصاب کہا جاتا ہے۔

صَدَقَۂ فِطْر واجب ہونے کیلئے، "عاقل وبالغ" ہونا شرط نہیں۔ بلکہ بچہ یا مَجْنُون (یعنی پاگل) بھی اگر صاحبِ نصاب ہو تو اُس کے مال میں سے اُن کا وَلی (یعنی سرپرست) ادا کرے۔ (رَدُّالْمُحتار ج ۳ ص ۳۶۵)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

09اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مکروہ مستحب اور مباح

**سوال:** مکروہ مستحب اور مباح کسے کہتے ہیں؟

User: IBN E AADAM

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مُستحب: وہ کام جو شریعت میں پسند ہو مگر ترک پر کچھ ناپسندی نہ ہو، خواہ خود حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اسے کیا یا اس کی ترغیب دی یا علمائے کرام نے پسند فرمایا اگرچہ احادیث میں اس کا ذکر نہ آیا۔

مُباح: وہ کام جس کا کرنا اور نہ کرنا برابر ہو۔

مکروہ کی دو قسمیں ہیں:

مکروہ تحریمی: جس کی ممانعت دلیل ظنی سے لزوماً ثابت ہو، یہ واجب کا مقابل ہے۔

مکروہ تنزیہی: وہ عمل جسے شریعت ناپسند رکھے مگر عمل پر عذاب کی وعید نہ ہو۔ یہ سنّتِ غیر مؤکدہ کے مقابل ہے۔

(ماخوذ از بہار شریعت، حصہ ۲، ص ۶)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

11 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تابعین اور تبع تابعین

**سوال: تابعین اور تبع تابعین کسے کہتے ہیں؟**

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تابعین: وہ حضرات جنہوں نے ایمان کی حالت میں کسی صحابیِ رسول رضی اللہ عنہ کی زیارت اور صحبت اختیار کی ہو اور ایمان کی حالت میں دنیا سے تشریف لے گئے ہوں۔

تبع تابعین: وہ حضرات جنہوں نے ایمان کی حالت میں کسی تابعی کی زیارت اور صحبت اختیار کی ہو اور ایمان کی حالت میں دنیا سے تشریف لے گئے ہوں۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

22مارچ2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## محکم اور متشابہ آیات کی وضاحت

**سوال:** محکم اور متشابہ آیات کسے کہتے ہیں؟

**User: MUHAMMAD**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

(1)۔ مُحْکَم، یعنی جن کے معانی میں کوئی اِشْتِباہ نہیں بلکہ قرآن سمجھنے کی اَہلیت رکھنے والے کو آسانی سے سمجھ آجاتے ہیں۔

(2)۔ مُتَشَابِہ، یعنی وہ آیات جن کے ظاہری معنیٰ یا تو سمجھ ہی نہیں آتے جیسے حروفِ مقطعات، یعنی بعض سورتوں کے شروع میں آنے والے حروف جیسے سورۂ بقرہ کے شروع میں ”الٓمّٓ“ ہے اور یا متشابہ وہ ہے جس کے ظاہری معنیٰ سمجھ تو آتے ہیں لیکن وہ مراد نہیں ہوتے جیسے اللہ تعالیٰ کے ”ید“ یعنی ”ہاتھ“ اور ”وَجْہ“ یعنی ”چہرے“ والی آیات۔ ان کے ظاہری معنیٰ معلوم تو ہیں لیکن یہ مراد نہیں، جبکہ ان کے حقیقی مرادی معنیٰ میں کئی احتمال ہو سکتے ہیں اور ان میں سے کون سا معنیٰ اللہ تعالیٰ کی مراد ہے یہ اللہ عَزَّوَجَلَّ ہی جانتا ہے یا وہ جسے اللہ تعالیٰ اس کا علم دے۔ پہلی قسم یعنی مُحْکَم کے بارے میں فرمایا کہ ”یہ کتاب کی اصل ہیں، یعنی احکامِ شرعیہ میں ان کی طرف رجوع کیا جاتا ہے اور حلال و حرام میں انہیں پر عمل کیا جاتا ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بینک میں نوکری کرنا کیسا؟

**سوال:** بینک کی نوکری کرنا کیسا؟

User: MOHSIN AZIZ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بینک کی ایسی ملازمت جس میں سود لینا دینا، لکھنا پڑھنا، سود پر گواہ بننا، سود کا مشورہ دینا یا کسی طرح کا سود کے متعلق کام ہو جیسے کیشئر، اکاؤنٹینٹ، مینیجر وغیرہ کی نوکری تو ایسی نوکری ناجائز و حرام ہے کیونکہ یہ سارے کام حرام ہیں اور حرام کام کی معاونت اور حرام کام پر اجارہ بھی ناجائز و حرام ہے اور بینک کی جس ملازمت میں سود کے متعلق کام نہ کرنا پڑے جیسے چپڑاسی، سیکورٹی گارڈ، الیکٹریشن اور ڈرائیور وغیرہ کی نوکری تو ایسی نوکری جائز ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

17 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کرکٹ میں انٹری فیس دینا کیسا؟

**سوال:** کیا کرکٹ ٹورنامنٹ میں جو انٹری فیس جمع کروائی جاتی ہے وہ دینا جائز ہے؟

User: ABU BAKAR

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر ٹورنامنٹ میں شروع ہی سے یہ شرط ہو کہ ہر ٹیم رقم جمع کرائی گی (جس کو انٹری فیس کا نام دیا گیا ہے) اور پھر اس رقم سے اخراجات نکالنے کے بعد جو رقم بچے گی وہ جیتنے والی ٹیم یا نمبر وار ٹیموں کو دی جائے گی باقی ٹیموں کو کچھ نہ ملے گا تو یہ ناجائز ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

17 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جانور کو شراب پلانا کیسا؟

**سوال:** کیا جانور کو شراب پلا سکتے ہیں؟

**User: HUSSAIN RAZA**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

فقہائے کرام نے تصریح بھی فرمائی ہے کہ جانوروں کو شراب نہیں پلا سکتے ہیں۔ چنانچہ علامہ محمد بن عبد اللہ تمر تاشی حنفی متوفی 1004ھ اور علامہ علاء الدین حصکفی حنفی متوفی 1088ھ لکھتے ہیں:

﴿وحرم الانتفاع بھا﴾ ولو لسقی دواب۔ یعنی، شراب سے نفع اٹھانا حرام ہے اور اگرچہ جانوروں کو پلانے کیلئے ہو۔

(تنویر الابصار و شرحہ الدر المختار، کتاب الاشربۃ)

اور صدر الشریعہ مفتی محمد امجد علی اعظمی حنفی متوفی 1367ھ لکھتے ہیں: اس سے (یعنی، شراب سے) کسی قسم کا انتفاع جائز نہیں نہ دوا کے طور پر استعمال کر سکتا ہے نہ جانور کو پلا سکتا ہے۔

(بہار شریعت، حصہ 17)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

20 جون 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
وعلیٰ آلک واصحبک یا حبیب اللہ




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

# جانور کے حرام ومکروہ وممنوع اجزاء

**سوال:** جانور کے کون سے اجزاء کھانا حرام وممنوع ومکروہ ہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اعلی حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں حلال جانور کے سب اجزاء حلال ہیں مگر بعض کہ حرام یا ممنوع یا مکروہ ہیں (۱) رگوں کا خون (۲) پتا (۳) پھکنا (۴) و (۵) علامات مادہ ونر (۶) بیضے (۷) غدود (۸) حرام مغز (۹) گردن کے دو پٹھے کہ شانوں تک کھنچے ہوتے ہیں (۱۰) جگر کا خون (۱۱) تلی کا خون (۱۲) گوشت کا خون کہ بعد ذبح گوشت میں سے نکلتا ہے (۱۳) دل کا خون (۱۴) پت یعنی وہ زرد پانی کہ پتے میں ہوتا ہے (۱۵) ناک کی رطوبت کہ بھیڑ میں اکثر ہوتی ہے (۱۶) پاخانہ کا مقام (۱۷) اوجھڑی (۱۸) آنتیں (۱۹) نطفہ (۲۰) وہ نطفہ کہ خون ہوگیا (۲۱) وہ کہ گوشت کا لوتھڑا ہوگیا (۲۲) وہ کہ پورا جانور بن گیا اور مردہ نکلا یا بے ذبح مرگیا۔
(فتاوی رضویہ جلد 20 صفحہ 36)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عورت کیلئے نرس کی جاب کرنا

**سوال:** کیا عورت کسی اسپتال میں نرس کی جاب کر سکتی ہے؟

**User:** ahmed nawaz

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت کیلئے اسپتال میں نرس کی جاب کرنا جائز نہیں البتہ اگر ایسا اسپتال ہو جہاں بالکل بے پردگی نہ ہوتی ہو، غیر مرد کو چھونے، انجکشن لگانے، پٹّی وغیرہ باندھنے کی بھی نوبت نہ آتی ہو، اِس کے علاوہ بھی اگر کوئی مانعِ شرعی نہ ہو تو وہاں نرس کی نوکری جائز ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

24 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قبلہ کی طرف پیر کرکے سونا کیسا؟

**سوال:** قبلہ کی طرف پیر کرکے سونا کیسا؟

**User: YOUNUS**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بغیر کسی صحیح عذر کے جان بُوجھ کر قبلہ شریف کی طرف ٹانگیں پھیلانا، تُھوکنا اور پیشاب کرنا شرعاً ممنوع ومکروہ افعال ہیں کہ اس طرح کرنے میں قبلہ شریف کی بے ادبی ہے۔ ان افعال میں ٹانگیں پھیلانے کا حکم مکروہ ہے، جبکہ تھوکنے کی ممانعت زیادہ شدید ہے اور اسے حدیثِ مبارک میں اللہ و رسول عَزَّوَجَلَّ وصلی اللہ علیہ والہ وسلم کو ایذا دینا قرار دیا ہے اور علامہ عینی علیہ الرحمۃ نے تو علامہ قرطبی مالکی علیہ الرحمۃ کے حوالے سے اسے مکروہِ تحریمی قرار دیا ہے

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## انگھوٹی اور چین پہننے کے متعلق مسئلہ

**سوال:** مرد کیلئے کون سی انگھوٹی اور چین پہننا جائز ہے؟

**User: MUDASSIR HUSSAIN**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مرد صرف ساڑھے چار ماشہ سے کم وزن چاندی کی ایک ہی انگھوٹی پہن سکتا ہے ایک سے زیادہ نہیں پہن سکتا اور اس ایک انگھوٹی میں بھی نگینہ ایک ہی ہو ایک سے زائد نگینے نہ ہو، چاندی کے بیان کردہ وزن کے علاوہ کسی بھی دھات کی انگھوٹی چھلہ یا چین پہننا مرد کیلئے جائز نہیں۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## عقیقہ نہ کرنا کیسا؟

**سوال:** کیا عقیقہ نہ کرنا گناہ ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عقیقہ فرض یا واجِب نہیں ہے صِرف سنّتِ مُستحبّہ ہے اور اس کا تَرک کرنا گناہ نہیں البتہ اگر گنجائش ہو تو ضرور کرنا چاہیے، نہ کرے تو گناہ نہیں البتّہ عقیقے کے ثواب سے محرومی ہے یاد رہے غریب آدمی کو ہر گز جائز نہیں کہ سُودی قرضہ لے کر عقیقہ کرے۔

(ماخوذ از اسلامی زندگی ص ۲۷)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

16 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## ٹی شرٹ پہن کر نماز پڑھنا کیسا؟

**سوال:** کیا ٹی شرٹ میں نماز پڑھنا جائز ہے؟

User: WASEEM ABBAS

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ٹی شرٹ پہن کر نماز ہوجائے گی۔ البتہ جو شخص ایسا لباس پہن کر معزز لوگوں میں جانا پسند نہیں کرتا اس کے لئے ایسا لباس پہن کر نماز پڑھنا، مکروہِ تنزیہی وناپسندیدہ ہے۔ہاں جو ایسا لباس پہن کر لوگوں کے سامنے جانے میں برائی محسوس نہیں کرتا اس کے لئے مکروہِ تنزیہی بھی نہیں۔

مفتی وقارالدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "ہاف آستین والا کرتا، قمیص یا شرٹ کام کاج کرنے والے لباس میں شامل ہیں اس لئے جو ہاف آستین والا کرتا پہن کر دوسرے لوگوں کے سامنے جانا گوارا نہیں کرتے، اُن کی نماز مکروہِ تنزیہی ہے اور جو لوگ ایسا لباس پہن کر سب کے سامنے جانے میں کوئی بُرائی محسوس نہیں کرتے، اُن کی نماز مکروہ نہیں۔

﴿وقار الفتاویٰ، جلد 2، صفحہ 246﴾

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

06اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## موئے زیر ناف کب کاٹے جائیں

**سوال:** موئے زیر ناف کب تک کاٹے جا سکتے ہیں؟

User: FAISAL RAZA

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بہتر یہی ہے کہ موئے زیر ناف کو ہفتے میں یا پندرہ دن میں کاٹ لیا جائے البتہ چالیس دن سے زیادہ تاخیر کرنا مکروہ تحریمی اور گناہ کا باعث ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عدت میں نکاح کا حکم

**سوال:** کیا عورت عدت کی حالت میں دوسرا نکاح کر سکتی ہے؟

User: محمد رمضان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت عدت کے دوران نہ کسی سے نکاح کر سکتی ہے نہ ہی اُسے نکاح کا پیغام دیا جا سکتا ہے، امام اہلسنّت اعلیٰ حضرت شاہ امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرَّحْمٰن لکھتے ہیں: جب تک عدت نہ گزرے نکاح تو نکاح، نکاح کا پیغام دینا بھی حرام قطعی ہے۔"

(فتاوی رضویہ، ۱۳ / ۳۱۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

21مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## وِگ لگوانا کیسا۔۔۔؟

**سوال:** کیا بالوں سے بنی ہوئی وِگ لگانا جائز ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

خنزیر کے علاوہ کسی بھی جانور مثلاً گھوڑے، بندر وغیرہ کے بالوں یا پھر پلاسٹک کے مصنوعی بالوں کی بنی ہوئی وِگ یا جوڑا لگانا جائز ہے۔

البتہ خنزیر اور انسان کے بالوں سے تیار شدہ وِگ یا جوڑا لگانا، ناجائز و حرام ہے۔

یاد رہے! یہ عارضی وِگ اگر وضو میں سر کا مسح کرنے یا غسل میں سر کے اصلی بالوں کے دھونے سے مانع (رکاوٹ) ہو، تو اسے اتار کر وضو و غسل کرنا لازم ہوگا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

29 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## نیو کرنسی نوٹ کا شرعی حکم

**سوال:** نیو کرنسی نوٹ کو پرافٹ رکھ کر بیچنا کیسا؟

User: NISAR AHMED

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

آج کل یہ مسئلہ عوام میں بیان کیا جارہا ہے کہ نیو کرنسی نوٹ کو زیادہ رقم میں فروخت کرنا جائز نہیں حالانکہ یہ درست نہیں بلکہ درست مسئلہ یہ ہے کہ اگر نیو کرنسی نوٹ کو پرانے نوٹوں کے بدلے کچھ اوپر رقم لے کر بیچا تو اس میں دو صورتیں ہیں۔

(1) اگر نقد بیچا تو جائز ہے مثلا ایک ہزار کی دستی کو گیارہ سو میں نقد بیچا تو جائز ہے۔

(2) اور اگر ادھار بیچا تو یہ جائز نہیں۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

27اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نیل پالش کے متعلق ایک اہم مسئلہ

**سوال:** نیل پالش لگی ہو تو کیا وضو اور غسل ہو جائے گا؟

User: HAROON ATTARI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نیل پالش کی تہہ ناخن پر جم جاتی ہے اور پانی اس کے نیچے تک نہیں پہنچتا، اور اگر سوئی کے سر کے برابر بھی جگہ تک پانی نہ پہنچے تو وضو اور غسل نہیں ہوتا۔

حضرتِ علّامہ ابنِ ہمام رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: اگر اس (یعنی وضو کرنے والے) کے ناخن کے اوپر خشک مٹّی یا اس کی مثل کوئی اور چیز چپک گئی یا دھونے والی جگہ پر سُوئی کی نوک کے برابر باقی رہ گئی تو جائز نہیں ہے یعنی وُضو نہیں ہو گا۔ (فتح القدیر، ج۱، ص۱۳، کوئٹہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

22 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## وِگ لگوانا کیسا۔۔۔؟

**سوال:** کیا بالوں سے بنی ہوئی وِگ لگانا جائز ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

خنزیر کے علاوہ کسی بھی جانور مثلاً گھوڑے، بندر وغیرہ کے بالوں یا پھر پلاسٹک کے مصنوعی بالوں کی بنی ہوئی وِگ یا جوڑا لگانا جائز ہے۔

البتہ خنزیر اور انسان کے بالوں سے تیار شدہ وِگ یا جوڑا لگانا، ناجائز و حرام ہے۔

یاد رہے! یہ عارضی وِگ اگر وضو میں سر کا مسح کرنے یا غسل میں سر کے اصلی بالوں کے دھونے سے مانع (رکاوٹ) ہو، تو اسے اتار کر وضو و غسل کرنا لازم ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

29 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## غسل میت کے متعلق اہم مسئلہ

**سوال:** غسل دیتے وقت میت کو کس سمت لیٹایا جائے؟

**User: JAAN SAHAB**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

میت کو غسل دیتے وقت اس کے پاؤں قبلہ کی طرف بھی کر سکتے ہیں اور اس کے علاوہ کسی دوسری طرف بھی کر سکتے ہیں ،اصح قول کے مطابق کسی خاص جانب پاؤں کرنے کی کوئی قید نہیں ہے، بلکہ جس طرح آسانی ہو، میت کو لٹایا جاسکتا ہے امام اہلسنت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن سے سوال ہوا کہ میت کو نہلانے کے لئے جو تختے پر لٹائیں تو شرقاً غرباً لٹائیں کہ پاؤں قبلے کو ہوں، یا جنوباً شمالاً کہ دہنی کروٹ قبلہ کو ہو؟

امام اہلسنت امام احمد رضا خان علیہ رحمۃ الرحمن نے جواباً ارشاد فرمایا: "سب طرح درست ہے، مذہب اصح میں اس باب میں کوئی تعیین وقید نہیں، جو صورت میسر ہو اس پر عمل کریں۔

(فتاویٰ رضویہ، جلد 9، صفحہ 91، رضا فاؤنڈیشن، لاہور)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

21 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# نابالغ کی امامت کا حکم

**سوال:** کیا نابالغ تراویح پڑھا سکتا ہے؟

User: WASEEM RIZVI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نابالغ بچہ تراویح کی جماعت نہیں کروا سکتا کیونکہ نابالغ کے پیچھے نماز اگرچہ نفل ہی ہو جائز نہیں۔

بہار شریعت میں ہے: عورت اور نابالغ کی امامت جائز نہیں۔

(بہار شریعت حصہ اول صفحہ 242)

البتہ نابالغ کے پیچھے اگر نابالغان تراویح پڑھیں تو شرعا جائز ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

28 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## منت اور نذر کسے کہتے ہیں؟

**سوال:** منت یا نذر کسے کہتے ہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہمارے ہاں منّت کے دو طریقے رائج ہیں: (۱) منّتِ شرعی (۲) منّتِ عُرفی

(1) منّتِ شرعی یہ ہے کہ اللہ کے لئے کوئی چیز اپنے ذِمّہ لازم کرلینا۔ اس کی کچھ شرائط ہوتی ہیں اگر وہ پائی جائیں تو منّت کو پورا کرنا واجب ہوتا ہے اور پورا نہ کرنے سے آدمی گناہگار ہوتا ہے ۔اس گناہ کی نحوست سے اگر کوئی مصیبت آپڑے تو کچھ بعید نہیں۔

(2) (۲)دوسری منّتِ عُرفی وہ یہ کہ لوگ نذر مانتے ہیں اگر فلاں کام ہوجائے تو فلاں بزرگ کے مزار پر چادر چڑھائیں گے یا حاضری دیں گے یہ نذرِ عُرفی ہے اسے پورا کرنا واجب نہیں بہتر ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

15 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مرحومین کی نمازوں کے فدیے کا مسئلہ

**سوال:** مرحومین کی نمازوں کے فدیے کا حساب کس طرح لگائیں؟

**User:** محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

میت کی عُمر معلوم کر کے اِس میں سے نو سال عورت کے لئے اور بارہ سال مرد کے لئے نابالغی کے نکال دیجئے۔ باقی جتنے سال بچے اُن میں حساب لگائیے کہ کتنی مُدت تک وہ (مرحومہ یا مرحوم) بے نمازی رہا یا کتنی نمازیں اس کے ذِمے قضا کی باقی ہیں۔ زیادہ سے زیادہ اندازہ لگا لیجئے۔ بلکہ چاہیں تو نابالغی کی عُمر کے بعد سے بقیہ تمام عُمر کا حساب لگا لیجئے۔ اب فی نماز ایک صَدَقۂ فِطر خیرات کیجئے۔ ایک صَدَقۂ فِطر کی مِقدار دو کلو میں تقریباً 80 گرام کم گیہوں یا اُس کا آٹا یا اُس کی رقم ہے اور ایک دن کی چھ نمازیں ہیں پانچ فرض اور ایک وِتر واجب لہٰذا دو کلو میں 80 گرام کم گیہوں کی رقم مثلاً 100 روپے ہو تو ایک دن کی نمازوں کے 600 روپے، 30 دن کے اٹھارہ ہزار (18,000) روپے اور بارہ ماہ کے دو لاکھ، سولہ ہزار (2,16,000) روپے ہوئے۔ اب اگر کسی میت پر 50 سال کی نمازیں باقی ہیں تو اُن کا فدیہ ادا کرنے کے لئے ایک کروڑ، آٹھ لاکھ (1,08,00,000) روپے خیرات کرنے ہوں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

28 جولائی 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گیمز کھیلنا کیسا؟

**سوال:** گیم کھیلنا کیسا ہے؟

User: فیضان مرشد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

لہو ولعب کے طور پر گیمز کھیلنا، چاہے موبائل پر ہو یا موبائل کے علاوہ، بہر صورت ممنوع ہے کہ اس میں بلاوجہ اپنے وقت کا ضائع کرنا ہے۔

اور عام طور پر موبائل گیمز میں میوزک اور فحش تصاویر وغیرہ کئی ایسے امور موجود ہوتے ہیں، جن کی شرعاً اجازت نہیں، اگر ایسی گیم ہو، تو ممانعت کا حکم اور بھی سخت ہو جائے گا، لہذا موبائل پر ہو یا موبائل کے علاوہ، بہر حال گیمز کھیلنے کی اجازت نہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

14 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کن راتوں میں ہمبستری منع ہے؟

**سوال:** سال میں کون کون سی راتوں میں ہمبستری کرنا منع ہے؟

**User: MUHAMMAD BILAL**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہمبستری کرنا کسی دن منع نہیں ہر دن ہمبستری کرنا جائز ہے البتہ مہینے کی تین راتوں میں ہمبستری کرنا مکروہ ہے؛

فقیہ العصر حجۃ الاسلام امام غزالی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں مہینے کی تین راتوں میں یعنی پہلی؛ آخری؛ اور پندرھویں رات میں جماع کرنا مکروہ کہا جاتا ہے کہ ان راتوں میں جماع کے وقت شیطان موجود ہوتا ہے اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ان راتوں میں شیطان جماع کرتے ہیں۔

(احیاء العلوم جلد دوم صفحہ 126)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ ــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــ

**محمد دانیال رضا مدنی**

22اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فتاوی عالمگیری کا مختصر تعارف

**سوال:** فتاوی عالمگیری کا مختصر تعارف بیان فرمادیں؟

User: AHMED FAIZI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

فتاوی عالمگیری کے مصنف مولانا نظام الدین رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

فتاوی عالمگیری کو عالمگیری اس وجہ سے کہا جاتا ہے کہ یہ کتاب سلطان عالمگیر رحمۃ اللہ علیہ نے علما کو جمع کر کے تصنیف کرائی اور اس میں کئی لاکھ روپیہ صَرف (یعنی خرچ) کیا، کثیر کتب خانہ جمع کیا تمام کتابوں میں دیکھ کر یہ فتاویٰ تصنیف ہوا۔

(ازماخوز ملفوظات اعلی حضرت)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

06اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## عورتوں کا مسجد جاکر صلاۃ التسبیح پڑھنا کیسا

**سوال:** کیا عورتیں مسجد جاکر صلاۃ التسبیح جماعت کے ساتھ پڑھ سکتی ہیں؟

**User: ASMAT NASIR**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

خواتین کو مسجد میں نماز کے لیے جانا منع ہے چاہے وہ نماز صلوۃ التسبیح ہو یا کوئی اور۔

بخاری شریف میں ام المؤمنین سیدتنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا سے روایت ہے: "لو ادرک رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ما احدث النساء لمنعھن المسجد کما منعت نساء بنی اسرائیل"

اگر نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ملاحظہ فرماتے جو باتیں عورتوں نے اب پیدا کی ہیں تو ضرور انھیں مسجد سے منع فرمادیتے جیسے بنی اسرائیل کی عورتیں منع کردی گئیں۔

(صحیح البخاری، کتاب الاذان، باب خروج النساء الی المساجد، ج1، ص120، قدیمی کتب خانہ، کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

22اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عبادت میں دل نہ لگنے کے اسباب

**سوال:** عبادت میں دل نہ لگنے کے کیا اسباب ہیں؟

User: MUHAMMAD BILAL

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عبادت میں دل نہ لگنے کے چار اسباب وعلاج:

(1)۔ پہلا سبب دل کی سختی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ بندہ موت کو کثرت سے یاد کرے، کم بولے کم کھائے اور بلاضرورت ہنسنے سے پرہیز کرے۔

(2)۔ دوسرا سبب پریشان نظری (یعنی بلاضرورت اِدھر اُدھر دیکھنا) ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ بندہ آنکھوں کا قفلِ مدینہ لگاتے ہوئے اپنی نظریں جھکا کر رکھے، یہ تصور کرے کہ میں بارگاہِ الٰہی میں حاضر ہوں، میرا ربّ عَزَّوَجَلَّ مجھے دیکھ رہا ہے۔

(3)۔ تیسرا سبب ذہن میں فضول خیالات اور بے جا فکریں بھی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ بندہ بارگاہِ الٰہی میں حاضری کے وقت اپنے اندر یکسوئی پیدا کرے اور اس سے نجات کے لیے بارگاہِ الٰہی میں دعا بھی کرے۔

(4)۔ چوتھا سبب بارگاہِ الٰہی میں حاضر ہونے کے آداب کے بارے میں لاعلمی ہے۔ اس کا علاج یہ ہے کہ بندہ بارگاہِ الٰہی میں حاضر ہونے کے آداب سیکھے، ایسے نیک لوگوں اور اللہ والوں کی صحبت اختیار کرے جو بارگاہِ الٰہی کے آداب سے واقف ہیں۔

(باطنی بیماریوں کی معلومات، صفحہ ۲۴۲، ۲۴۳)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

15 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## شرعی منت کی شرائط

**سوال:** شرعی منت کو پورا کرنے کی کیا شرائط ہیں؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

شرعی منت جس کے ماننے سے شرعاً اس کا پورا کرنا واجب ہوتا ہے، اس کے لیے مطلقاً چند شرطیں ہیں۔

(۱) ایسی چیز کی منت ہو کہ اس کی جنس سے کوئی واجب ہو، عیادت مریض اور مسجد میں جانے اور جنازہ کے ساتھ جانے کی منت نہیں ہو سکتی۔

(۲) وہ عبادت خود بالذات مقصود ہو کسی دوسری عبادت کے لیے وسیلہ نہ ہو، لہذا وضو و غسل و نظر مصحف کی منت صحیح نہیں۔

(۳) اس چیز کی منت نہ ہو جو شرع نے خود اس پر واجب کی ہو، خواہ فی الحال یا آئندہ مثلاً آج کی ظہر یا کسی فرض نماز کی منت صحیح نہیں کہ یہ چیزیں تو خود ہی واجب ہیں۔

(۴) جس چیز کی منت مانی وہ خود بذاتہ کوئی گناہ کی بات نہ ہو اور اگر کسی اور وجہ سے گناہ ہو تو منت صحیح ہو جائے گی، مثلاً عید کے دن روزہ رکھنا منع ہے، اگر اس کی منت مانی تو منت ہو جائے گی اگرچہ حکم یہ ہے کہ اس دن نہ رکھے، بلکہ کسی دوسرے دن رکھے کہ یہ ممانعت عارضی ہے یعنی عید کے دن ہونے کی وجہ سے، خود روزہ ایک جائز چیز ہے۔

(۵) ایسی چیز کی منت نہ ہو جس کا ہونا محال ہو، مثلاً یہ منت مانی کہ کل گزشتہ میں روزہ رکھوں گا یہ منت صحیح نہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

18 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سرخی استعمال کرنا کیسا؟

**سوال:** عورتوں کیلئے سرخی (LIPSTICK) استعمال کرنا کیسا؟

**User: HAMID RAZA**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سرخی میں اگر ناپاک چیز شامل نہ ہو تو عورتوں کے لئے اس کا استعمال جائز ہے البتہ اگر سرخی ایسی ہو کہ جس کی تہہ جمتی ہو تو غسل اور وضو کرتے وقت اس کو صاف کرنا ضروری ہے ورنہ غسل اور وضو نہیں ہو گا۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**محمد دانیال رضا مدنی**

21مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## داڑھی کی شرعی حد کیا ہے؟

**سوال:** داڑھی کی شرعی حد کہاں سے کہاں تک ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

داڑھی کی حد کو آسان سے آسان الفاظ میں یوں سمجھ لیں کہ داڑھی قلموں کے نیچے سے کنپٹیوں، جبڑوں، ٹھوڑی پر جمتی ہے اور عرضا اس کا بالائی حصہ کانوں اور گالوں کے بیچ میں ہوتا ہے۔اب اگر کوئی شخص اپنے کانوں کے برابر والے بالوں میں سے وہ بال چھوٹے کرواتا ہے کہ جو قلموں سے نیچے، داڑھی کا حصہ ہیں تو وہ گنہگار ہو گا کیونکہ داڑھی کے بالوں کو لمبائی اور چوڑائی دونوں طرح سے ایک مشت پوری ہونے سے پہلے تھوڑا یا زیادہ کاٹنا ناجائز ہے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

27اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کی حالت میں حجامہ کروانا کیسا؟

**سوال:** روزے کی حالت میں حجامہ کروانا کیسا؟

User: MUHAMMAD KHAN

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کی حالت میں حجامہ کروانے سے روزہ فاسد نہیں ہوتا، البتہ اگر روزے کی حالت میں حجامہ کروانے کی صورت میں کمزوری لاحق ہونے کا اندیشہ ہو تو یہ عمل مکروہ ہو گا۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلی آلک واصحبك یا حبیب اللہ




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حرام مال سے امام کو نذرانہ دینا

**سوال:** مال حرام کمانے والے اگر امام کو نذرانہ دیں تو کیا وہ پیسے لینا جائز ہو گا؟

User: KHANQAH E NIZAMIA

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی شخص کا سارا کاروبار سود وغیرہ جیسے حرام کاموں پر مشتمل ہو اور کوئی حلال کاروبار نہ ہو تو ایسے شخص کا نذرانہ لینا امام کیلئے جائز نہیں۔

جیسا کہ صدر الشریعہ بدر الطریقہ علامہ امجد علی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں

جس نے ہدیہ بھیجا اگر اس کے پاس حلال و حرام دونوں قسم کے اموال ہوں مگر غالب مال حلال ہے تو اس کے قبول کرنے میں کوئی حرج نہیں یہی حکم اس کے یہاں دعوت کھانے کا ہے اور اگر اس کا غالب مال حرام ہے تو نہ ہدیہ قبول کرے اور نہ اس کی دعوت کھائے جب تک یہ معلوم نہ ہو کہ یہ چیز جو اسے پیش کی گئی ہے حلال ہے!

بہار شریعت جلد سوم حصہ ۱۵ صفحہ نمبر ۳۹۲ مطبوعہ مکتبۃ المدینہ

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

12 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چھٹی پر مالی جرمانہ

**سوال:** ہمارے یہاں اسکول کی چھٹی کرنے پر مالی جرمانہ وصول کیا جاتا ہے اس کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

User: POUND SYCO

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بچے ہوں یا بڑے، ادارے سے کسی دن کی چھٹی کرنے کا معاملہ ہو یا کوئی دوسرا معاملہ، بہر حال مالی جرمانہ لینا جائز نہیں کیونکہ یہ تعزیر بالمال ہے اور تعزیر بالمال منسوخ ہے اور منسوخ پر عمل کرنا جائز نہیں۔

اعلی حضرت رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں: "تعزیر بالمال منسوخ ہے اور منسوخ پر عمل جائز نہیں۔ در مختار میں ہے: "لا باخذ مال فی المذھب" ترجمہ: مالی جرمانہ مذہب کی رو سے جائز نہیں ہے۔"

(فتاوی رضویہ، ج5، ص111، مطبوعہ رضا فاؤنڈیشن، لاھور)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

22 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## جنس تبدیل کروانا کیسا؟

**سوال:** جنس تبدیل کروانا کیسا؟

User: عبد الرحمن العطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کسی مرد یا عورت کا اپنی جنس کو بذریعہ آپریشن تبدیل کر دینا ناجائز ہے، یہ اللہ تعالی کی خلقت و بناوٹ کو بدلنا ہے۔

قرآن کریم میں ہے:

{فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِیْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَیْهَا لَا تَبْدِیْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ} [سورۃ الروم: ۳۰]

"اللہ کی فطرت پر قائم رہو، جس پر اللہ نے لوگوں کو پیدا کیا ہے، اس کی خلقت میں کوئی تبدیلی نہیں"۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

22 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جمعہ کو ماں باپ کی قبر پر حاضری کا ثواب

**سوال:** جُمعہ کو ماں باپ کی قَبر پر حاضری دینے کی کیا فضیلت ہے؟

User: محمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سرکارِ نامدار، دو عالم کے مالِک و مختار، شَہَنْشاہِ اَبرار صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ کا فرمانِ خوشگوار ہے: جو اپنے ماں باپ دونوں یا ایک کی قَبْر پر ہر جُمُعہ کے دن زِیارت کو حاضِر ہو، اللہ تعالیٰ اُس کے گناہ بخش دے اور ماں باپ کے ساتھ اچّھا برتاؤ کرنے والا لکھا جائے۔

(اَلْمُعْجَمُ الْاَوْسَط لِلطّبَرانی ج۴ ص۳۲۱ حدیث ۶۱۱۴)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

28 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## الٹرا ساؤنڈ کے ذریعے جنس معلوم کرنا کیسا؟

**سوال:** الٹرا ساؤنڈ کے ذریعے پیدا ہونے والے کی جنس معلوم کرنا کیسا؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

محض بچے کی جنس معلوم کرنے کے لیے یعنی یہ معلوم کرنے کے لیے کہ پیدا ہونے والا لڑکا ہے یا لڑکی، شوہر کے علاوہ چاہے مرد ہو یا عورت اگرچہ مرد عورت کا محرم ہو، عورت کا الٹرا ساؤنڈ کرے تو جائز نہیں ہے، کیونکہ اس طرح بلا ضرورت عورت کا غیر کے سامنے ستر کھولنا لازم آتا ہے، جو کہ جائز نہیں ہے، ہاں اگر شوہر اپنی بیوی کا الٹرا ساؤنڈ کرے ، تو جائز ہے، کیونکہ شوہر کے لیے اپنی بیوی کے تمام جسم کی طرف دیکھنا جائز ہے۔

شوہر کے اپنی بیوی کو دیکھنے کے متعلق مبسوط میں ہے: "اما نظرہ الی زوجتہ ومملوکتہ فھو حلال من قرنھا الی قدمھا" ترجمہ: مرد کا اپنی بیوی اور اپنی لونڈی کو (سر کی) چوٹی سے لے کر پاؤں تک (تمام جسم کو) دیکھنا حلال ہے۔

(المبسوط للسرخسی، کتاب الاستحسان، جلد 10، صفحہ 154، مطبوعہ کوئٹہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

18 جولائی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# آزمائش یا سزا

**سوال:** کیسے معلوم ہو گا کہ جو مصیبت آئی ہے وہ آزمائش ہے یا سزا؟

User: AFZAL AFZAL

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دیکھا جائے کہ انسان کو پہنچنے والی مصیبت اسے اللہ سے دور کر رہی ہے یا قریب؟

اگر اللہ سے دور کر رہی ہے تو سزا۔

اور اگر اللہ کے قریب کر رہی ہے تو آزمائش۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

دانیال رضا مدنی

15 مارچ 2022ء



الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## اعتکاف کا ثبوت

**سوال:** کیا حضور ﷺ نے کبھی اعتکاف کیا ہے؟

User: MUHAMMAD

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اُمّ المؤمنین حضرتِ سیّدتنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا روایت فرماتی ہیں کہ رسولِ اکرم ﷺ رمضان المبارک کے آخری عشرہ (یعنی آخری دس دن) کا اعتکاف فرمایا کرتے۔ یہاں تک کہ اللہ پاک نے آپ ﷺ کو وفاتِ (ظاہری) عطا فرمائی۔ پھر آپ ﷺ کے بعد آپ ﷺ کی ازواجِ مطہرات اعتکاف کرتی رہیں۔

(بخاری ج۱ ص ۶۶۴ حدیث ۲۰۲۶)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے روایت ہے کہ حضور ﷺ کا فرمانِ خوشبودار ہے: مَنِ اعْتَکَفَ اِیْمَانًا وَّ احْتِسَابًا غُفِرَ لَہٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِہٖ۔ ترجمہ: "جس شخص نے ایمان کے ساتھ اور ثواب حاصل کرنے کی نیّت سے اعتکاف کیا اس کے پچھلے گناہ بخش دیے جائیں گے۔ (جامع صغیر ص ۵۱۶ حدیث ۸۴۸۰)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

27 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وعلی آلک واصحبک یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مسجد میں دنیاوی باتوں کا وبال

**سوال:** مسجد میں دنیا کی باتیں کرنا کیسا؟

**User: ASAD QAISRANI**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سرکارِ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ایک زمانہ ایسا آئے گا یَکُوْنُ حَدِیْثُھُمْ فِیْ مَسَاجِدِھِمْ فِیْ اَمْرِ دُنْیَاھُمْ کہ مساجد میں دُنیا کی باتیں ہوں گی، فَلَا تُجَالِسُوْھُمْ فَلَیْسَ لِلّٰہِ فِیْھِمْ حَاجَۃ "تم اُن کے ساتھ نہ بیٹھنا کہ اللہ عزّوجلّ کو اُن سے کچھ کام نہیں۔ (شعب الایمان، ۳/۸۶، حدیث: ۲۹۶۲)

مفسّرِ شہیر، حکیم الاُمّت مفتی احمد یار خان علیہ رحمۃ الحنّان اِس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں کہ اللہ (عزّوجلّ) ان پر کرم نہ کرے گا، ورنہ ربّ عزّوجلّ کو کسی بندے کی ضرورت نہیں، وہ ضرورتوں سے پاک ہے۔

(مراٰۃ المناجیح، ۱/۴۵۷)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

02جون2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کیا فرشتے قرآن پڑھ سکتے ہیں؟

**سوال:** کیا فرشتے بھی قرآن پاک پڑھتے ہیں؟

User: NOFAL QURESHI

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جی ہاں! فرشتے بھی قرآن پڑھ سکتے ہیں جیسا کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام حضور ﷺ کے ساتھ دور فرماتے تھے اور جب وحی کو لیکر آتے تو بھی پڑھ کر سناتے تھے۔

عن عائشة عن فاطمة اسرّ الیّ النبی۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔ ان جبریل یعارضنی بالقرآن کل سنة وانه عارضنی العام مرتین۔ الخ

(صحیح بخاری ج ۲، ص ۷۴۸)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

02 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ | وعلیٰ آلک واصحبک یا حبیب اللہ

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حدیث ضعیف پر عمل کا حکم

**سوال:** حدیث ضعیف پر عمل کرنے کا کیا حکم ہے؟

**User: MUHAMMAD RASHID**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

محدثین کرام کا اس بات پر اجماع ہے کہ حدیث ضعیف پر فضائل واعمال میں عمل کرنا جائز ہے۔ البتہ احکام مثلاً حلال وحرام کے متعلق حدیث ضعیف پر عمل نہیں کیا جا سکتا جب تک کہ وہ دیگر سندوں سے تقویت پا کر حسن کے درجہ پر فائز نہ ہو جائے اس متعلق امام اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ نے ایک بہترین نقطہ ارشاد فرمایا آپ فرماتے ہیں کہ حدیث ضعیف پر فضائل و اعمال میں عمل اس لیے درست ہے کہ اگر واقع میں صحیح ہوئی جب تو جو اس کا حق تھا کہ اس پر عمل کیا جائے وہ حق ادا ہو گیا اور اگر صحیح نہ بھی ہو تو اس پر عمل کرنے میں کسی تحلیل یا تحریم یا کسی کی حق تلفی کا مفسدہ تو نہیں اور ایک حدیث میں آیا کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا جسے مجھ سے کسی عمل پر ثواب کی خبر پہنچی وہ اس پر عمل کر لے اس کا اجر اسے حاصل ہو اگرچہ وہ بات واقع میں میں نے نہ فرمائی ہو۔

(فتاوی رضویہ جلد ۵ صفحہ ۱۱۲)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 مئی 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## ایک مشہور حدیث کی شرح

**سوال:** میری امت کے علماء بنی اسرائیل کے انبیاء کی طرح ہیں اس حدیث کی شرح بیان فرمادیں؟

**User: MUHAMMAD**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اس روایت کی شرح میں شارح بخاری علامہ شریف الحق امجدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ حدیث پاک صحیح ہے اور اس کا معنی یہ ہے کہ بنی اسرائیل میں یہ طریقہ تھا کہ ایک نبی کے تشریف لے جانے کے بعد دوسرے نبی ان کی جگہ تشریف لاتے اور قوم کی ہدایت کرتے اور ان کے دین وایمان کی حفاظت کرتے تھے ہر ہر قوم کے جدا جدا نبی ہوتے ایک وقت میں کثیر انبیاء کرام موجود ہوتے تھے اور یہ سب انبیاء کرام حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت کے پابند اور محافظ تھے سوائے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حضور علیہ السلام چونکہ خاتم النبیین ہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی پیدا نہیں ہوگا تو جیسے بنی اسرائیل کے انبیاء کرام حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت کی حفاظت کا کام انجام دیتے تھے اسی طرح میری امت کے علماء میری شریعت کی حفاظت کریں گے اور مخلوق کو ہدایت کریں گے۔ (فتاویٰ شارح بخاری جلد 1 صفحہ 495)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

25 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث ہے؟

**سوال:** نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث پاک ہے؟

User: HAFIZ ASIF

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

لہذا اس بات کو بیان کرتے ہوئے بطور احتیاط سرکار دو عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی طرف منسوب نہ کیا جائے اور اس کے حدیث ہونے کی نفی بھی نہ کی جائے خصوصا جبکہ معنوی اعتبار سے یہ بات بالکل درست ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

20جون2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کوڑا کرکٹ ڈالنے والی روایت

**سوال:** بڑھیا عورت حضور ﷺ کے راستے میں کوڑا کرکٹ ڈالتی تھی کیا یہ روایت درست ہے؟

**User: GHULAM ALI SHAH**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نبی پاک ﷺ کے راستے میں کوڑا کرکٹ ڈالنے والی روایت تلاش وبسیار کے باوجود حدیث یا سیرت کی مستند کتب میں نہیں مل سکی۔

یہ واقعہ بلا سند مشہور ہوتا چلا آرہا ہے حسن اخلاق کا درس دینے کیلئے بے شمار مستند واقعات موجود ہیں ان کو بیان کیا جائے اور اس واقعہ کو بیان کرنے سے بچا جائے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبہ

دانیال رضا مدنی

15 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث ہے؟

**سوال:** نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث پاک ہے؟

User: HAFIZ ASIF

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تلاش کے باوجود ہمیں محدثین کرام کا کوئی ایسا کلام نہیں مل سکا جس میں اس روایت کے حدیث ہونے یا نہ ہونے کے متعلق کلام فرمایا ہو۔

البتہ بعض معتمد علماء کرام نے اس کو بطور حدیث بیان کیا ہے چنانچہ تفسیر امام فخر الدین رازی اور تفسیر نیشاپوری میں ہے: ”قال علیہ السلام: الصلاۃ معراج المؤمن“ ترجمہ: حضور علیہ السلام نے ارشاد فرمایا: نماز مومن کی معراج ہے۔

﴿تفسیر کبیر للرازی، جلد1، صفحہ226، دار احیاء التراث العربی، بیروت﴾

﴿تفسیر نیشاپوری، جلد1، صفحہ 114، دار الکتب العلمیہ، بیروت﴾

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

جاری ہے ۔۔۔۔۔۔

کتبہ

محمد دانیال رضا مدنی

20 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث ہے؟

**سوال:** نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث پاک ہے؟

User: HAFIZ ASIF

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

لیکن اکثر محدثین وعلماء کرام جب اس بات کو اپنی کتابوں میں لکھتے ہیں تو عموماً یوں کہتے ہیں کہ وارد ہوا ہے یا بیان کیا گیا وغیرہ یعنی حضور علیہ الصلاۃ والسلام کی طرف منسوب نہیں کرتے چنانچہ ملا علی قاری علیہ الرحمۃ نے مختلف جگہوں پر اسی انداز سے اسے بیان کیا ہے، مثلا ایک مقام پر لکھتے ہیں: ”قیل: الصلاۃ معراج المؤمن“ ترجمہ: کہا گیا ہے کہ نماز مومن کی معراج ہے۔　　﴿مرقاۃ شرح مشکاۃ، جلد2، صفحہ624، دار الفکر، بیروت﴾

یونہی علامہ زبیدی علیہ الرحمۃ شرح احیاء العلوم میں اس کو یوں لکھتے ہیں: ”ورد: الصلاۃ معراج المؤمنین“ ترجمہ: وارد ہوا کہ نماز مومنین کی معراج ہے۔

﴿اتحاف السادۃ المتقین، 118/3، مؤسسۃ التاریخ العربی، بیروت﴾

جاری ہے۔۔۔۔۔۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

20جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث ہے؟

**سوال:** نماز مومن کی معراج ہے کیا یہ حدیث پاک ہے؟

User: HAFIZ ASIF

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

لہذا اس بات کو بیان کرتے ہوئے بطور احتیاط سرکار دوعالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی طرف منسوب نہ کیا جائے اور اس کے حدیث ہونے کی نفی بھی نہ کی جائے خصوصا جبکہ معنوی اعتبار سے یہ بات بالکل درست ہے۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

محمد دانیال رضا مدنی

20جون2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔